قناعت کے میسر نہیں ہوتی اور اگر وہ تیری غیبت کریں یا کچھ برائی پہنچاویں تو صبر کر اور کام اپنا خدائے جل وعلی کو
سونپ کہ صبر کو بڑی ہی تاثیر ہی قرآن مجید مین فرمایا ہی اللہ تعالی نے وَاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ
وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيْلًا اور برائی کے بدلہ لینے مین مشغول نہو کہ عمر ضائع ہوگی اور حسرت زیادہ ہوگی اور
(اور چھوڑ انکو چھوڑنا اچھا)
اپنی ریاست لئے اپنی تعریف نکر اسلیے کہ اگر وہ بات لائق تعریف کے واقع مین ہی تو آپ ظاہر ہو جاویگی
اور اگر ظاہر نہو تو بھی غم نہین ہی کہ اچھی بات اچھی ہی ہی ظاہر ہو یا نہ ظاہر ہو اور جبکہ لوگ تجھکو دوست رکھیں
تو جان کہ تجھ مین کچھ نقصان ہی اسلیے کہ حب و بغض لوگونکا خدا کے ہاتھ ہی ف یعنی اللہ کے نزدیک
اگر تو اچھا ہو تو وہ لوگونکے دلونکو آپ ہی مائل کرتا تیری طرف اور مراد لوگوں سے نیک لوگ ہیں بدوں کا
اسمین کچھ اعتبار نہین کہ وہ اچھونکو برا جانتے ہیں اور بدوں کو اچھا یہ بات حدیثوں سے سمجھی جاتی ہی اور
اگر لوگونکی صحبت سے بھاگتا رہ کہ جو کہ قابل صحبت کے ہین سب ہی کم ہین قول ہی حضرت امیر المومنین
شاہ مردان رضی اللہ عنہ کا کہ اِخْوَانُ الزَّمَانِ جَوَاسِیْسُ الْعُیُوْبِ اور جسکا تو امتحان نکرے
(زمانے کے لوگ جاسوس ہیں عیبونکے)
اسپر اعتماد نکر اور تھوڑی سی ملاقات و ہمنشینی پر مغرور نہو جبتک کہ معاملہ نکر اسپر پڑے اور جو امتحان کا یہ ہی
کہ سب حالتوں مین اوسکو آزماوے تو حالت معزولی مین بھی اور حکومت میں بھی اور محتاجگی میں بھی اور غنا مین بھی
اور غضب مین بھی اور رضا مین بھی اور حاضر مین بھی اور غائب مین اور عیش مین بھی اور سختی مین بھی جب
حالتونمین یکسان ہو تو وہ قابل مصاحبت کے ہی پس اگر ایسا آدمی پاوے تو اگر بڑا ہی تو اسکو بجای باپکے
جان اور اگر چھوٹا ہی تو بجای بیٹے کے جان اور اگر برابر ہی تو بھائی ٹھہرا اوسکو ورنہ کنارہ کر اوسسے
نہ بھائی کسیکا ہو اور نہ باپ اور نہ بیٹا **فصل دوسری** بیچ حقوق ہمسایہ کے اور ماں باپ کے اور اولاد
اور بزرگونکے پس حقوق ہمسایہ کے اول جاننا چاہیے کہ ہمسایہ کا حق ہی اگرچہ مشرک ہو اور بیچ ماکسہ علیہ
کرنے حقوق ہمسایہ کے حدیثین بہت آئی ہیں آیا ہی حدیث مین کہ اَحْسِنْ مُجَاوَرَةَ مَنْ جَاوَرَكَ
تَكُنْ مُسْلِمًا یعنے نیکی کر ہمسایہ سے تا مسلمان ہووے تو ہمسایہ کی ساتھ نیکی کر جسکو سنت اسلام کا کیا نا چاہتے تو
کہ مسلمانی بیچ رعایت حق ہمسایہ کے ہی حدیث مین آیا ہی کہ جب جبرئیل علیہ السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کے پاس آتے تو ادا کرنے حق ہمسائگی کے وصیت کرتے اور حدیث مین آیا ہی کہ پھر مارنا ہمسایہ کے کتے کو
ایذا اوسکی ہی اور پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے سامنے کہا صحابہ نے کہ فلانا شخص ہمیشہ روزہ
رکھتا ہی اور شب بیدار رہتا ہی لیکن ہمسایہ کو ایذا دیتا ہی فرمایا کہ وہ آگ دوزخ میں ہی اور آیا ہی
کہ ایک بزرگ نے لوگونکے آگے بہتات چوہوں کی شکایت کی لوگوں نے کہا کہ بلی کیوں
نہین رکھتے تم کہ چوہے جاتے رہین کہا کہ مین ڈرتا ہوں کہ بلی کی آواز سنکر ہمسایہ کے گھر میں چلے

ونفقہ سے کرتا ہے آور رحم اوس قرابت کو کہتے ہیں کہ بواسطہ بیٹ کے ہو اگرچہ دور ہو اور اگر باوجود اسکے
قرابت اسطرحکی ہو کہ حرام ہووے نکاح تو اوسکو ذی رحم محرم کہتے ہیں پس ہوسکتا ہی کہ ایک شخص ذی رحم بہی ہو
اور محرم بہی مانند باپ اور ماں اور بہائی اور بہن اور مانند انکے اور یہہ بہی ہوسکتا ہی کہ ایک شخص محرم ہو لیکن
ذی رحم نہو مانند دودہ شریک بہن بہائی کے اور یہہ بہی ہوسکتا ہی کہ ذی رحم ہو اور محرم نہو مانند بیٹے چچا اور خالہ کے
مثلاً اور بیچ رعایت حقوق اقربا اور رحم کے حدیثیں بہت وارد ہوئی ہیں حدیث قدسی میں آیا ہی کہ حقتعالے
فرماتا ہی کہ رحم مشتق ہی میرے نام سے کہ رحمن ہی جو کوئی ملاوے رحم سے یعنے سلوک کرے ناتے دار سے
ملاؤنگا میں ساتہہ اوسکے یعنے رحمت کرونگا اوسپر اور جو کوئی کاٹے ناتا کاٹونگا میں اوسے یعنے اپنی رحمت سے
محروم کرونگا اوسکو آور پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی چاہے کہ عمر میری دراز ہو اور رزق وسیع
تو چاہیے کہ ڈرے خدا سے اور ملاوے ناتا یعنے سلوک کرے ناتے داروں سے آور ابو ذر کہتے ہیں
کہ وصیت کی مجکو خلیل میرے محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتہہ سلوک کرنیکے اقربا سے اگرچہ فقیر ہو جاوین اور
وصیت کی یہہ کہ حق کہے تو اگرچہ تلخ ہو اور یہہ بہی حدیث میں ہی کہ صدقہ دینا مسکینوں کو ایک صدقہ ہی اور
ذی رحم کو دینا دو صدقے ہیں یعنے دگنا ثواب ہوتا ہی اور یہہ بہی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
بہترین خیرات خیرات کرنی ہی اون اقربا پر کہ دشمنی رکہتے ہوں اسے اور یہہ داخل حسن خلق کے ہی اور خصلت
صدیقون کا ہی آور چونکہ ماں باپ اور اولاد قریب تر اقربا کے ہیں ضرور ہوا کہ حق قرابت اور رحم انکے باب میں
زیادہ سے زیادہ ہو آور حدیث میں ہی کہ نیکی کرنی والدین سے افضل ہی نماز اور روزہ اور حج اور عمرہ
اور جہاد سے آور یہہ بہی حدیث میں ہی کہ بو بہشت کی پانسو برس کی راہ سے آتی ہی اور نہین پاویگا اوس
بو کو نافرمان ماں باپ کا اور کاٹنے والا ناتے کا آور ایک روز آنحضور صلے اللہ علیہ وسلم اصحاب کے ساتہہ
بیٹہے ہوئے تہے کہ ایک شخص پہونچا اور کہا یا رسول اللہ آیا کچہ حق ہی ماں باپ کا کہ باقی رہتا ہی بعد مرنے
انکے فرمایا کہ ہاں دعا اور بخشش مانگنی ہی انکے لیے اور بجالانا انکے عہد کا اور اکرام کرنا انکے دوستوں کا
آور حدیث میں ہی کہ نیکترین نیکوں کا وہ ہی کہ باپ کے دوستوں سے نیک ہو آور یہہ بہی حدیث میں ہی کہ جب
ملائکہ حضرت جبرئیل علیہ السلام کے ساتہہ زمین پر آتے ہیں تو اول مکہ میں اوترتے ہیں بعد ازآن ہر جانب
متفرق ہوتے ہیں پہر مکہ ہی میں جمع ہوتے ہیں پس پوچہتے ہیں جبرئیل علیہ السلام اونسے کہ جانتے ہو تم
کہ کیا معاملہ کیا حق سبحانہ وتعالی نے امت محمد علیہ السلام کے ساتہہ اس شب میں ملائکہ کہتے ہیں کہ سبکو
بخشا مگر تین جماعت کو ماں باپ کے ایذا دینے والونکو اور شراب خوارونکو اور اونکو کہ کینہ رکہتے ہیں مسلمانسے
آور حقوق ماں کے زیادہ ہیں باپ کے حقوق سے بیچ مہربانی اور خبرگیری کرنیکے حدیث میں آیا ہی کہ بہہ

اس سبب سے ہی کہ والدہ زیادہ مہربان ہی باپ سے اور دوسری مہربانی کی رو سے مربی بھی اسلیے
سبب سے اسکا حق زیادہ ہی اور اگر ورا ساتھی امیر المؤمنین حضرت ابی بکر رضی اللہ عنہ کی آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے پاس آئیں اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ میری ماں آئی ہی لیکن ہی وہ مشرکہ آیا احسان کروں میں
اوسکے اور حق صلہ رحم کا بجا لاؤں فرمایا کہ ہاں اور جسکے بیچ رعایت کرے حقوق والدین کے حدیث میں
آئی ہی بیچ حقوق اولاد کے ہی آئی ہی ایک شخص نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کوئی
نیکی بہتری یا رسول اللہ فرمایا کہ نیکی کر اپنی ماں باپ سے کہا اوسنے کہ ماں باپ نہیں رکھتا ہوں فرمایا کہ نیکی
کر اپنی ساتھ اولاد کے اسلیے کہ جسطرح تیری ماں باپ کا حق ہی تجھپر اسیطرح تیری اولاد کا بھی تجھپر حق ہی
اور حدیث میں آیا ہی کہ رحمت کرے حق تعالی اوس باپ پر کہ مدد کرے اپنے بیٹے کی نیکی پر یعنے
اعانت ہو اسکو فرمانبرداری پر اگر مدد ہو اور حدیث میں ہی کہ جب بیٹا چھ برس کا ہو تو ادب دے اوسکو
اور جب نو برس کا ہو تو بچھونا اوسکا جدا کر اور جب تیرہ برس کا ہو تو نماز پڑھنے پر مار اوسکو اور
جب سولہ برس کا ہو تو نکاح کر دے اوسکا بعد اوسکے اوسکو بیٹھ کر کہے کہ جو کچھ حق تھا ادا ہوا
آیندہ جو کچھ اوسکے نصیب میں ہو اور بعضی حدیثوں میں آیا ہی کہ جب سات برس کو پہنچے فرزند تو حکم کر
اوسکو نماز کا اور جب دس برس کو پہنچے تو مار اوسکو اگر نماز نہ پڑھے اور اقرع بن حابس نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ بوسہ لیتے تھے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا کہا کہ میرے دس بیٹے ہیں
میں نے ہرگز نہیں بوسہ لیا کسیکا فرمایا مَن لَّا یَرحَم لَا یُرحَم یعنی جو کوئی رحم نہ کرے رحم
نہ کیا جاوے اوسپر یعنے اللہ تعالی اوسپر رحم نہیں کرتا اور یہ بھی حدیث میں ہی کہ اَکرِمُوا الاَولَادَ
بحمر الحسنۃ یعنی تو فرزند کی توقیر کی ہی اور ایک روز آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم منبر پر بیٹھے تھے
اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ روتے تھے پس اوتر آئے حضرت منبر سے اور اوٹھا لیا اونکو اور پڑھا
آیت شریف اِنَّمَا اَموَالُکُم وَاَولَادُکُم فِتنَۃٌ اور حدیث میں آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے اور سجدے میں تھے کہ حسن رض آئے اور اوپر گردن مبارک
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے سوار ہوئے پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دراز کیا
سجدہ کو یہاں تک کہ لوگوں نے سبب درازی سجدہ کے خیال کیا کہ کوئی امر حادث ہوا ہی
جب تمام کیا نماز کو تو صحابہ نے عرض کیا کہ کیوں دراز کیا آپ نے سجدہ کو یا رسول اللہ فرمایا کہ میرے
بیٹے نے مجھکو سواری اپنی کیا تھا مکروہ جانا میں نے کہ جلدی کروں میں تا وہ حاجت اپنی ادا کرے
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور مجمل حقوق والدین کے وہ ہیں کہ بیچ حقوق بارہ اور بھائی چارہ کے

مذکور ہوسے بلکہ یہہ رابطہ موکد تر اور قوی تر ہی رابطہ ہمسائی جوارہ سے اور یہان دو امر زیادہ ہین کہ ہیچ رابطۂ ہمسائی جوارہ کے رعایت انکی واجب نہین ہی ایک تو یہہ کہ اکثر علما اسپر ہین کہ فرمان برداری مان باپ کی واجب ہی شبہات مین اگرچہ حرام محض مین واجب نہین پس اگر طعام شبہہ کا ہو اور مان باپ نیر سے نہ کہانے سے اوسکو ایذا پاتے ہون تو واجب ہی کہ اطاعت کرے تو اسلیے کہ ترک کرنا شبہہ کا ورع کے قبیلہ سے ہی اور رضا مان باپ کی اصل واجب ہی پس ترجیح رکہنی ہی رعایت انکی رضا کی رعایت ورع پر اور دوسرے یہہ کہ جائز نہین ہی سفر کرنا واسطے حج نفل کے مگر اونکے اذن سے اور بموجب قول بعض کے واجب نہین ہی جلدی کرنی حج فرض مین یعنی سال اول مین کرنا واجب نہین ہی بدون انکے اذن کے اور نکلنا واسطے طلب کرنے علم نفل کے بہی جائز نہین ہی مگر یہہ کہ علم فرض ہو قسم علم نماز و روزہ کے سے اور شہر مین کوئی ہووے نہین کہ تعلیم کرے تو جائز ہی منقول ہی کہ ایک شخص یمن سے ہجرت کرکر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور قصد جہاد کا کیا آپ نے اوسکو فرمایا کہ آیا زندہ ہین مان باپ تیرے یمن مین اوسنے کہا کہ ہان فرمایا کہ کیا اذن دیا ہی انہون نے تجکو جہاد کرنیکا اوسنے کہا کہ نہین فرمایا کہ پہر جا اور اذن طلب کر اگر اذن دین وہ تو جہاد کر ورنہ جا اور جہانتک ہوسکے نیکی کر اونسے کہ یہہ بہتر ہی اون چیزونسے کہ حکم کیا گیا ہی ہمکو انکا بعد توحید کے اور ایک شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تا مشورت کرے آنحضرت سے جہاد مین جانیکی فرمایا کیا آیا ہی تیری مان اوسنے کہا ہان فرمایا جا اور اوسکے پاس رہ کہ بہشت اوسکے پانو نیچے ہی اور حدیث مین ہی کہ حق بڑے بہائیکا مانند حق باپ کے ہی ف کتاب شرعۃ الاسلام مین لکہا ہی کہ حدیث مین آیا ہی کہ نہین اوترتے ملائکہ یعنی رحمت کے اوس قوم پر کہ اونمین کاٹنے والا ناتے کا ہی اور لکہا ہی علمانے کہ سلوک کرنے والا ناتے دارونسے وہ ہی کہ ناتے دار اوسے انقطاع کرتے جاوین اور یہہ سلوک کرتا رہے اونسے پس صلہ رحم یعنے سلوک کرنا ناتے دارون سے واجب ہی اگرچہ ساتہہ سلام اور دعا اور ہدیہ کے ہو اور مکروہ رکہی ہے بعضے بزرگون نے ہمسائگی اقربا کی اسلیے کہ انسے حرمت اور ہیبت نہین رہتی پس باعث ہوتا ہی یہہ انقطاع کا اور ملاقات کرتا رہے قرابتیون سے کبہی کبہی اسلیے کہ یہہ زیادہ کرتا ہی الفت و محبت کو بلکہ ملاقات کیا کرے اسلیے کہ یہ یقینا باہم مضبوط ہین اور ہوتی ہین ہر قبیلہ کے لوگ اور ہم جدی یکدیگر مددگاری مین غیر سے اور یہہ رد کرے بعضا انکا حاجت بعضے کی اسلیے کہ یہہ قبیلہ کا ٹوٹنا ہے ناتے کے ساتہہ اور انہین پہنچا اور بڑے بہائی کو اور

بس کھاوے اور دفناوے اونکو اور نہ بد دعا کرے اونپر جبکہ ہون کافر بلکہ دعا کرے اونکی ہدایت کی جبکہ
کہ وہ زندہ ہین ہر سو سبب امر اونکا طرف اللہ تعالی کے جیسیکہ آیا ہی بیچ قصہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ صلوات اللہ
کے اور نہ چلے آگے ماں باپ کے اور نہ بالانشینی کرے اونپر مجلس مین اور نہ پکارے انکو نام لیکر بلکہ کہے
ای ماں میری اور ای باپ میری جیسیکہ قرآن مین آیا ہی یَا اَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ اور نہ گالی دے
(ای باپ میرے کرو جو حکم کیے جاتے ہو تم)
اور نہ برا کہے کسیکی ماں باپ کو اسلیے کہ وہ برا کہیگا اسکے ماں باپ کو اور نہ سبقت کرے اونپر
کسی چیز مین اور نہ دیکھے تیز نظر سے اونکو اور اونکے حقوق مین سے بعد اونکے مرنیکے یہہ ہیں کہ نماز
پڑھے اونپر جبکہ ہوں وہ مومن اور استغفار کرے اونکے لیے اور پورا کرے اونکے عہد کو اور
وصیتونکو اور اکرام کرے اونکے دوستونکا اور سلوک کرے اونکے ناتے دارونسے اور دوسری
حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی دوست رکھے یہہ کہ سلوک کرے اپنے باپ سے اوسکی قبر مین پس چاہیے
کہ سلوک کرے اپنے ماں باپ کے بھائیونسے بعد اسکے اور جسکے مرین ماں باپ اور وہ زندہ ہو تو چاہیے
کہ بخشش مانگے اونکے لیے اور تصدق کرے اونکے لیے یہانتک کہ لکھا جاوے بار یعنی نیکی کرنے والا
ماں باپ سے اور حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی زیارت کرے اپنے ماں باپ کی قبر کی ہر ہفتہ مین لکھا جاوے
بار اور نیت کرے ساتھ تصدق کرنے مال اپنے کے ماں باپ کی طرف سے پس نہین ناقص ہوگا اسکے اجر
مین سے کچھہ اور ہوگا انکے لیے مانند ثواب اسکے اور تھے بعضے بزرگ کہ پھینکتے تھے پتھر راہ مین سے داہنی
طرف تو نیت کرتے اپنے باپ کی طرف سے اور دوسرا پتھر بائین طرف پھینکتے تو اپنی ماں کی طرف سے نیت کرتے
یعنی حدیث شریف مین آیا ہی کہ دور کرنا ایذا کا راہ مین سے ایک شاخ ہی ایمان کی پس یہہ فعل اپنے ماں باپ کی
طرف سے کرتے تا وہ ثواب پاوین اور بعضے بزرگ غصہ کو روکتے تھے اور ارادہ کرتے ماں باپ کی بر یعنی احسان کا
یعنی یہہ نیت کرتے کہ اسکا ثواب انکو پہنچے اور ہم اونکے احسان کرنے والونمین لکھے جاوین پس اسمین
دلیل ہی اسپر کہ تمام نیکیاں بندیکی ماں باپ کے سلوک سے ہین یعنی جو نیکی انکی نیت سے کریگا وہ داخل ہی
انکے ساتھ احسان کرنے مین بسبب حاصل ہونے ثواب کے انکے لیے اور دو رکعت نماز پڑھے ماں باپکے
ثواب پہنچانیکے لیے اول روز مین پہلے غذا کھانیکے کہ پہنچیگا انکو ثواب اوسکا اور قاصر جانے اپنے کو
بیچ ادا حق انکے کے اسلیے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا ہی کہ نہین بدلا اوتار سکتا ماں باپ کا مگر یہہ کہ آزاد
کر دیوے اونکو کسیکی بندگی مین سے تمام ہوا المضمون شرعۃ الاسلام کا پس چاہیے ہر مسلمان کو کہ غور کرکے
ان مضامین مین اور ماں باپ کی اطاعت کرے اور اونکے حقوق ادا کرے اور اونکی نافرمانی سے
بچے کہ ماں باپ کی ایذا بہت بری چیز ہی کتاب درۃ المجالس مین چند حکایت ماں باپ کے ایذا دینے کے وبال مین

حضرت عالم کے بیچ کر کوئی کہتا ہی اَلنَّارُ فَوْقِیْ وَالنَّارُ مِنْ تَحْتِیْ وَالنَّارُ عَنْ یَمِیْنِیْ
وَالنَّارُ عَنْ شِمَالِیْ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اصحابہ کو کہ منادی کرین کہ جس جسکے مردے
اس گورستان مین ہون باہر نکلین یعنی گہرونسے پس خلائق نکلی اور اپنے اپنے عزیزونکی گورونپر
کہڑے ہوئے بعد ازان سبکے پیچہے ایک عورت بڑہیا عصا ہاتہ مین پکڑے ہوئے آئی اور گور پر کہڑی ہوئی
حضرت عالم نے پوچہا کہ اس خاک مین تیرا کون ہی اوسنے کہا کہ میرا بیٹا ہی ولیکن اوس سے مین بیزار ہون
رسول علیہ السلام نے فرمایا کہ کیون نہ خوش ہوگی تو اوسنی کہا کہ ہرگز مین خوش نہین ہونگی کہ مجکو رنج دیا ہی اسنے
رسول علیہ السلام نے ہاتہ دعا کے لیے اوٹہایا اور کہا الہی حجاب درمیان مین سے اوٹہا لے تا یہ عذاب
دیکہے فی الحال حجاب دور ہوا اور اوسکی مان نے گور فرزند کو بہرا ہوا آگ دہکتی ہوئی سے دیکہا اور اوسکا
بیٹا آگ مین جل رہا ہی احوال بیٹے کا ایسا دیکہکر اپنے کو در پے اوسکے ڈالا اور کہی تہی بار خدایا مین خوش
ہوئی تو بہی خوش ہو اور میرے فرزند سے عذاب اوٹہا لے بمجرد خوش ہونیکے عذاب دور ہوا یہ معاملہ
ایسلیے ہوا کہ تا لوگ جانین کہ ایذا دینی مان کی نہایت بُری ہی اور دعا مان باپ کی فرزند کے حق مین مقبول ہی

**حکایت تیسری** آیا ہی کہ مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ خواب مین دکہائے گئے کہ جا تو اوس جوان کو
کہ حجرۂ حرم مین ہی اور کہہ کہ خدا تعالی کی رحمت مین سے تیرے لیے حصہ نہین ہی مالک بن دینار
خواب سے بیدار ہوئے اور حرم کیطرف چلے جب وہان پہنچے تو دیکہا کہ ایک جوان ایک حجرۂ تاریک
مین زار زار رو رہا ہی نظر جوان کی مالک پر پڑی جوان نے کہا کہ ای مالک بن دینار تو کیا پیغام لایا ہی
مالک نے کہا کہ تو کیا جانتا ہی کہ مین پیغام لایا ہون جوان نے کہا ای مالک کئی ہی برس ہین کہ یہ بات
مجکو کہتی ہین کہ تجکو رحمت خدا تعالی سے حصہ نہین ہی مالک نے کہا کہ کیا گناہ کیا ہی تونی جوان نے کہا
کہ مین مست تہا حالت مستی مین باپکو تہپڑ مارا تہا میرے ایک دانت اوسکا ٹوٹ گیا پانچ برس گذرے مین
کہ مین روتا ہون ماتم اوس گناہ مین کہ دیکہا چاہیے فردائے قیامت کو مجہپر کیا عذاب کرتے ہین مالک نے
کہا ای جوان تیرا باپ کہان ہی کہا فلانے قبیلہ مین ہی اور کہتے ہین کہ اس سال حج کو آیا ہی مالک اوسکے
نشان پر گیا دیکہا کہ اوسکا باپ کعبہ کے پیچہے ہی اور دانت اپنی ہتہیلی پر لیے ہوئی سر برہنہ کہہ رہا ہی
الہی میرے دانت پر دیکہہ مالک کہتے ہین کہ مجکو رونا آگیا کہا مینے ای پیرمرد اگر فرزند نے تجکو مکا مارا
عجب نہین کہ اوسکے ہاتہ سے رویا تو لیکن کچہ اپنے بیٹے کے حال سے آگاہ نہین ہی تو کہ پانچ برس سے
اس شرمندگی سے گریہ وزاری کر رہا ہی اور تمام قصہ فرزند کا بیان کیا شفقت پدری جوش مین
آئی اور رحم اوسپر کیا اور دعا کی مالک خوش ہوئی اور جوان کے پاس آکر اوسکے باپ نے دعا

کر سکی جسکو دی وہ جوان مارا ڈالنے لگا اور کہا ای مالک مجھی ایک التماس کرتا ہوں کہا کہو کیا کہتا ہی کہا اگر تجھ
مجھ پر اب جوش ہو تو فردای قیامت کو درپیش ہوں وہ کمر سری گردن میں ڈال کر دوزخ کی طرف لیجا اوسیکے
ہم آج محروم کردو کہ ایک رسی لاؤ اور میری گردن میں ڈالو اور کھینچتے ہوئے میرے باپ کے پاس لیجاو اور کہو کہ
گنہگار کو لائے ہیں ہم جو ہوں کو اسطرح کیا اور اوسکے باپ کے پاس لیگئے باپ آئے بیٹے کا ایسا حال
دیکھکر دوڑ کر آیا اور رسی دور کی اور گلے سے لگا لیا اور کہا ای جان پدر میں تجھی جوش ہوں اللہ تعالے
تجھی جوش ہووے وای او سر کہ ماں باپ اوسے ناراض ہوں اور رہے وہ فرزند کہ ماں باپ اوسے
راضی ہوں بارالہا ہمکو توفیق دے ماں باپ کے راضی کر سکیں تا تو ہمسی راضی ہو منہ و کمال کرم تمام ہوئیں
حکایتیں زہر المجالس کی اب شروع ہوتا ہی اصل مطلب کتاب کا اور حق مملوک کا بیان یہ ہی جان کہ ملک دو
قسم پر ہی ایک ملک نکاح ہی کہ اوسکو ملک متعہ کہتے ہیں اور دوسرے ملک رقبہ کہ اوسکو ملک یمین
کہتے ہیں اور بیان حقوق ملک نکاح کا اور بیان مہر کا اور شوہر کا اور ملک یمین یعنی بردہ کے بھی
حقوق ہیں کہ واجب ہی رعایت انکی اسباب معیشت اور صلاح آخرت کے ہوں یعنی انکو راضی کریگا
تو دنیا کے امور وہ خوب سرانجام کرینگے اور آخرت کے امور بسبب فراغ خاطر کے خوب کرینگا اور
وصیت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی یہ ہی کہ ڈرو اللہ سے بیچ حق مملوکوں اپنے کے کھلاؤ اونکو اوس
کھانے میں سے کہ آپ کھاؤ اور پہناؤ اونکو اوس لباس میں سے کہ آپ پہنو اور تکلیف مدو اونکو اوس چیز کی جو
کر نسکیں اور جو وہ خوش آوے رہنے دو اور جو کہ خوش نہ آوے بیچ ڈالو اور شکر کرو خدا تعالی کا
کہ اونکو مملوک تمہارا کیا اگر چاہتا تو تمکو مملوک انکا کرتا منقول ہی کہ عبداللہ بن عمر آنحضرت کے پاس حاضر
ہوئے اور عرض کیا کہ ہر روز کتنی بار عفو کیا کروں اپنے مملوکوں کے قصور یا رسول اللہ پس چپ ہو رہے
آنحضرت بعد اسکے فرمایا کہ ہر روز ستر بار معاف کیا کر اور آیا ہی کہ ایک روز ایک صحابی کی لونڈی نے اون سے
کہا کہ میں تجھکو مدت ایک برس تک ڈھونڈتی ہی لیکن کسی نے پاس تیرے ہم نے پوچھا اور دل میں کہ کیوں زہر
دیتی تھی تو کہا جانتی تھی میں کہ تجھسی خلاصی پاؤں کہا جا کہ تجھکو آزاد کیا میں اللہ کے لیے آور منقول ہی کہ قیس
بن عاصم کی لونڈی کے ہاتھ سے اوسکے بیٹے کے سر پر چھری گر پڑا اور وہ مر گیا پس ڈری وہ لونڈی پس کہا
قیس نے کہ بس جا تیکا ڈر اس لونڈی کا مگر آزادی سے پس آزاد کیا اوسکو اور بیان ہے حلم و رضا انسان کے بھی
اور یہ بھی آیا ہی کہ میمون بن مہران کے پاس ایک مہمان آیا وہ حاضر کرنے طعام کے لیے لونڈی کو جلدی کرنے
لگا پس جلدی کی لونڈی نے اور اوسکے ہاتھ میں شوربا بھرا پیالا تھا جو تمام شوربا میمون کے سر پر گرا میمون نے
لونڈی کی طرف دیکھا لونڈی نے کہا ای تعلیم کرنے والے خیر کے اور ادب دینے والے لوگوں کے عمل کر اس

کہ خدا تعالیٰ نے فرمایا ہی کہا وہ کیا ہی کہا لونڈی نے کہ فرماتا ہی وَالْکَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ کہا میں نے
کہ روکا میں نے غصہ کو کہا لونڈی نے وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ بہی فرماتا ہی کہا معاف کیا میں نے قصور
تیرا لونڈی نے کہا کہ زیادہ کر اسپر کہ حق تعالیٰ فرماتا ہی وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ پس آزاد کیا اوسکو میں نے
اور اس حکایت کو اخلاق المحسنین میں حضرت امام حسین رض سے نقل کیا ہی اور آیا ہی کہ ایک شخص اصحاب
رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے اپنے غلام کو مار رہے تھے اور غلام کہتا تہا کہ واسطے خدا کے بخش جب
آنحضرت نے آواز اوسکی سنی تو اوسکے پاس گئے جب اون صحابی نے حضرت کو دیکھا تو ہاتھ اوسکے مارنے سے
کھینچا پس فرمایا آپ نے کہ وہ تجھی خدا کیواسطے بخشوا تا تہا تو نے عفو نکیا جبکہ مجھکو دیکھا تو ہاتھ کھینچا کہا اوس نے
کہ آزاد کیا میں نے اسکو یا رسول اللہ فرمایا اگر یہ تو نکرتا تو جلاتی مونہہ تیرا آگ دوزخکی نعوذ باللہ منہا اور حدیث میں
آیا ہی کہ تین شخص اول بہشت میں داخل ہونگے شہید اور مملوک کہ خدا تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہو اور خیرخواہ
اپنے مالک کا ہو اور عیالدار کہ پارسا ہو اور تین شخص اول دوزخ مین جاوینگے امیر کہ ظلم کرے لوگون پر
اور مالدار کہ ندیوے حق خدا کا یعنے زکوۃ وغیرہ اور فقیر کہ تکبر کرے ساتھ فخر کے اور مجمل حقوق مملوک کے
یہہ ہین کہ اسکے کھلانے پہنانے مین قصور نکرے اور ایذا نہ دے اوسکو اور زیادہ اوسکی طاقت سے
اوسکو تکلیف نہ دے اور نظر تکبر اور حقارت سے اوسکو نہ دیکھے اور اوسکی خطائین معاف کرے اور حالت
غضب مین تحمل کرے اور اگر اوس سے بیچ حق مالک کے یا حق خدا کے کچہ قصور ہو تو نظر کرے اپنی تقصیرون
بیچ حقوق خدا کے فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے کُلُّکُمْ رَاعٍ وَکُلُّکُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِیَّتِہٖ
حق تعالیٰ سبہونکو توفیق نیکی کی دی بحرمت محمد اور آل اور اصحاب ونیکے ف مناسب اس مقام کے ایک
دو حکایتین کتاب نافع المسلمین کی لکھی جاتی ہین واسطے نفع بہائی مسلمانون کے **حکایت** ایک
زمانہ مین ایک خواجہ نے لونڈی کو کہا کہ بچھونا درست کر لونڈی نے کہا اے خواجہ تیرا بہی کوئی خواجہ ہی
یا نہین کہا اوسنے ہان ہی کہا لونڈی نے وہ بہی سوتا ہی یا نہین کہا خواجہ نے نہین لونڈی نے اوسکو کہا
کہ ای خواجہ تجکو شرم نہین آتی ہی کہ خواجہ تیرا جاگے اور تو سووے خواجہ نے یہہ سنکر ایک نعرہ مارا
اور بیہوش ہوکر گر پڑا جب اس حالت سے ہوش مین آیا تو کہا ای لونڈی اس بات پر تجکو میں نے اپنے مال مین سے
آزاد کیا اور کہتے ہین کہ پہر وہ بزرگ کبہی نہ سوئے اور اولیاء اللہ سے ہوئی **حکایت** حضرت رابعہ
بصری سے کہ اولیاء کاملین سے تہین کسی شخص نے پوچہا کہ سررشتہ اس طلب مولیٰ کا کہانسے تجہے ہاتہ لگا
کہا کہ میں سات برس کی تہی کہ اس ہنگام میں قحط بصرہ میں پڑا اور میرے ماں باپ کی وفات ہوگئی اور
میری بہنین متفرق ہوگئین اور مجکو رابعہ اسی سبب سے کہتے ہین کہ تین بہنین میری اور تہین اور چوتہی

اونکی میں نے لیس میں ایک ظالم کے ہاتھ میں پڑی اوسنے مجھکو چھ درہم کو بیچا اور خواجہ مجھکو گھر
رہا اگر بہا ایک روز میں کوٹھے سے گر پڑی اور ہاتھ میرا ٹوٹ گیا میں نے سر خاک پر رکھا اور کہا
بار خدایا میں یتیم غریب قیدی ہوں ایک شخص کی رحمت ہوں اور رضا تیری چاہتی ہوں
اگر تو راضی ہی تو کیا ڈر ایک آواز میں نے سنی کہ ای ضعیف غم مت کہا کہ کل کو تجھے ایک جاہ ہوگا
کہ عرباں آسمان مجھکو اچھا جانیں گے حکم سے مالک کے گھر میں آئی تو میں نے روزہ شروع کیا اور لوگو
کو سبق میں جاکر عبادت میں مشغول ہوئی آدھی رات گئی میں حق سے مناجات کرتی ہی اور کہتی ہی کہ الہی تو
جانتا ہی کہ خواہش میری تیری ہی موافق اور فرمان تیرے ہی ورد ہیں اگر میں تیری خدمت میں اور تیری طرف
علاہی تو اگر کام میرے ہاتھ ہوتا تو ایک ساعت تیری عبادت سے نہ آسودہ ہوتی ولیکن تو نے
مجھکو ایک مخلوق کے ہاتھ میں اسیر کر دیا ہی لیس میں یہ دعا کر رہی تھی کہ خواجہ نے میرے سر پر ایک
قندیل نور کی بغیر زنجیر کے لٹکی ہوئی دیکھی کہ تمام گھر اوس سے روشن ہو رہا اور دوسرے مجھکو خواجہ نے
بلایا اور نوازا اور آزاد کیا پس رخصت چاہی میں نے اور وہاں سے بیابان آئی میں اور دور لے میں گئی
کہ کوئی وہاں نہ تھا اور عبادت میں مشغول ہوئی چنانچہ رات کو ہزار رکعت نماز کی پڑہتی تہیں **باب ساتواں**
**بیچ بیان عزلت کے** جان کہ مشائخ سلف کو اختلاف ہی بیچ تفضیل عزلت اور صحبت اکثر کے بعض
بعضوں نے کہا ہی کہ گوشہ نشینی بہتر ہی اور بعضوں نے کہا کہ خلق میں ملے جلے رہنا بہتر ہی اور ہر جماعت
کے لیے دلیلیں ہیں اور احادیث اور اقوال صحابہ کے دونوں جانب میں واقع بعضے اگلے بزرگوں نے
کہا ہی کہ حکمت کے دس جزو ہیں نو جزو خاموشی میں ہیں اور دسواں جزو عزلت میں سفیان ثوری
رحمہ اللہ علیہ نے کہا کہ هٰذَا وَقْتُ السُّكُوتِ وَمُلَازَمَةُ الْبُيُوتِ ایک بزرگ گھر میں
(یہ وقت خاموشی کا ہی اور گھروں میں رہنے کا ہی)
نکل کر دروازہ پر آئے اور بیٹھے ناگہاں ایک بہر کہیں سے آکر اونکے منہ پر لگا وہ خون رخسارہ سے
پاک کرتے تھے اور لیے نفس سے کہتے تھے کہ میں تجھکو نصیحت کرتا تھا ای نفس کہ گھر سے نہ نکل بعد اسکے
خلوت میں گئے اور جبتک زندہ رہے تھے پھر گھر سے باہر نہ نکلے اور سعد بن ابی وقاص اور سعید بن زید نے
بزرگ صحابہ میں سے تھے گوشہ پکڑا عقیق میں کہ ایک جگہ ہی نزدیک مدینہ کے اور ہرگز مدینہ میں نہ آئے
واسطے جمعہ کے اور نہ اور کام کے لیے یہانتک کہ مرے ایک بادشاہ حاتم اصم پاس آیا اور کہا کہ آپ
کچھ حاجت رکھتا ہی تو کہا ہاں یہ کہ نہ میں تجھکو دیکھوں اور نہ تو مجھکو ایک شخص نے سہل رح کو کہا کہ میں
چاہتا ہوں کہ مصاحب تمہارا رہوں کہا جب مرے ایک ہم مصاحب کسکا ہوئیگا تو جسکا مصاحب
ہوئیگا اوسکا ابھی کیوں نہیں ہوتا اور ابن عباس رض نے فرمایا کہ بہتر مجالس وہ مجلس ہی کہ گھر

توسے میں ہو نہ کوئی تجکو دیکھے اور نہ تو کسیکو اور حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم سے صحابے سوال کیا
کہ کون شخص لوگوں میں سے بہتر ہی یا رسول اللہ فرمایا وہ شخص کہ جہاد کیا ہوا وسنے راہ خدا میں کہا
صحابہ نے بعد اسکے کون افضل ہی فرمایا وہ شخص کہ گوشہ پکڑا ہوا وسنے دامن کوہ میں اور عبادت
کرے خدا کی اور نگاہ رکہے لوگونکو اپنے شر سے اور یہہ بہی حدیث میں آیا ہی کہ خدا دوست رکہتا ہی
اوس شخص کو کہ مستی ہو اور لوگونکی آنکہہ سے مخفی ہو اور دلیل فضیلت صحبت یعنے باہم کر ملے رہنی کی یہہ ہی
کہ مخالطت اور مصاحبت سبب ہی الفت دلون اور سلام علیک کرنے کے مسلمانوں سے اور مدد کرنیکے
امور دین میں فرمایا اللہ تعالی نے وَتَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوَى یعنے جب لوگوں میں رہیگا
تو اوسپر عمل نصیب ہوگا اور فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اَلْمُؤْمِنُ اٰلِفٌ وَلَا خَيْرَ فِيْمَنْ
لَا يَاْلَفُ یعنی مومن وہ ہی کہ الفت کرے مسلمانوں سے اور نیکی نہیں ہی اوس شخص میں کہ الفت نکرے
پس جب لوگوں میں رہیگا تو اس حدیث پر بہی عمل میسر ہوگا اور حدیث میں آیا ہی کہ ایک شخص نے ایک
پہاڑ میں سکونت اختیار کی تا عبادت کرے پیغمبر خدا کے پاس اوسکو لائے پس منع کیا اوسکو اور فرمایا
کہ صبر کرنا لوگونکی ایذا پر بہتر ہی چالیس برس کی عبادت سے اور یہہ بہی حدیث میں آیا ہی کہ شیطان مانند
بہیڑیے کے ہی اور لوگ بمنزلہ بکری ہونگے اگر کوئی بکری ریوڑ سے جدی ہو بہیڑیا اوسکو لیجائیگا دور رہو
اپنے تئین گوشہ پکڑنے سے اور ہر ایک عزلت اور صحبت کے لیے فوائد ہیں اور آفات جیسیکہ نکاح اور
تجرید کے لیے ہیں پس بطور اوپر ہونے فوائد اور آفات کے کرنی چاہیے اگر فوائد عزلت کے حاصل ہوں تو
تو عزلت افضل ہی والا صحبت بہتر ہی اور فوائد مختلف ہوتے ہیں ساتھہ اختلاف احوال اشخاص کے اور جب
ایسا ہوا تو ضرور ہی بیان کرنا فوائد اور آفات عزلت اور صحبت کا اور اس باب میں تین فصلیں ہیں فصل
پہلی بیچ فوائد عزلت کے فوائد عزلت کے یہہ ہیں کہ وہ سبب فارغ کرنے دل کی ہی واسطے عبادت کے اور
حضور فکر کے اور حاصل کرنے انس کے ساتھہ مناجات حق جل و علا کے حضور عبادت بے فراغ کے متصور
نہیں ہی اور صحبت اور مخالطت اکثر سبب تفرقہ دل اور تشویش خاطر کی ہی اور اسی سبب سے حضرت
رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ابتدا کار میں کوہ حرا میں عزلت اختیار کی یہان تک کہ نور نبوت قوت کو پہنچا
لہ کثرت مانع انوار وحدت کی تہی اور نہ وحدت محو کرنے والی آثار کثرت کی اور حصول اس مرتبہ کا بے نور نبوت کے میسر
نہیں ہی اور حصول اسکا ہر کسی سے طمع محال ہی اور شاید بتشرف متابعت آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ظاہر باطن میں بعضی اولیا
ستا ولیکو بہی حاصل ہو سید الطائفہ جنید بغدادی کہتے ہیں کہ تیس برس سے ہی کہ بات میری ساتہہ خدا کے ہی اور لوگ خیال
رکہتے ہیں کہ میں ساتہہ انکے بات کرتا ہون اور مرتبہ نتیجہ استغراق اور افراط محبت کا ہی اور محال نہیں ہی اسلیے کہ بیچ عشق مجازی کے

احوال کے ملاحظ بت کرتے تہے کہ بیفائدہ پوچہا نہ جاوے ابن سیرین نے ایک شخص کو کہا کہ کیساہی
حال تیرا اوسنے کہا کہ کیا حال ہوگا اوسکا کہ اوسپر پانسو درم قرض ہون اور ہو وہ عیالدار ابن سیرین گہر
گئے ہزار درم باہر لائے اوس شخص کے آگے رکہدین اور کہا کہ پانسو درم قرض مین دے اور پانسو اپنی عیال
مین خرچ کر بعد اسکے ابن سیرین نے قسم کہائی کہ حال کسیکا نہ پوچہیے اسلیے کہ حال پوچہنا بدون قصد اوسکی
درستی کے ریا و نفاق ہی اور فوائد عزلت سے یہہ ہی کہ اسمین سلامتی ہی فاسقونکی مصاحبت سے اور
غافلونکی ہمنشینی سے اور صحبت کو تاثیر بڑی ہی اور طبیعت چراتی ہی اخلاق کو مصاحبت سے باین حیثیت
کہ اس شخص کو اوسکی خبر ہی نہین ہوتی اور دیکہنا فسق و فجور کا سبب قساوت قلبی اور جاتے رہنے حمیت
دین کا ہی یہانتک کہ اگر کوئی شخص شکر ایک فعل کا ہو بعد ازان کہ مدت اسکو دیکہے انکار ساتہہ اصرار کے
مبتدل ہو جائیگا اور اسی سبب سے مصاحبت اغنیا کی سبب حقیر جانے نعمتون خداوندی کے اور عیب
کرنے اون لباسون اور کہانون کی ہی کہ اگر انکو فقیر پاوے تو ہزار شکر کرے بلکہ ہر اسنا فاسقونکی خبرونکا
تاثیر کرتا ہی کیا نہین دیکہتا ہی تو کہ اگر خبرین اگلے بزرگون کی در مقدمہ عبادات اور بہلائیون کے سنتا ہی
تو کسقدر نظر کرنے تقصیرات پر اور شوق طاعات پر باعث ہوتی ہین اور دل مین باعث صلاح اور ر
خیر کا قوی ہوتا ہی اور وقت سننے خبرون اہل اسراف و رگناہ گارون اور صاحبان حظ دنیا کے کیسا باعث
شہوت اور معصیت کا حرکت مین آتا ہی اور جب ہر اسنا موثر ہو بیچ ضعف ہونے دل کے ساتہہ خیر و شر کے
تو حال دیکہنے کا کیا کچہ ہوگا اور عادت بگڑنے اور اصرار کو بڑی تاثیر ہی بیچ ہلکا جانے گناہ کے اگر ایک
عالم کو دیکہین کہ حریر پہنتا ہی تو اتنا عیب کرینگے کہ حد سے گذر جاوے اور اگر غیبت کرے تو کوئی اوسکو
عیب نکریگا باوجودیکہ غیبت اشد ہی زنا سے اور اسی جگہہ سے ہی کہ بسبب شائع ہونے رسمون اور عادتون
بد کے بیچ طوائف خلائق کے عیب اور برا جاننا منعدم ہو جاتا ہی اور حیا اور حجاب برطرف اور اسی
سبب سے کہا ہی علمانے کہ اگر عالم سے لغزش اور گناہ دیکہین تو مصلحت اسمین ہی کہ عوام سے نکہین
کہ عقیدہ انکا سست ہو جائیگا اور اسکو حجت معصیت اور بہانہ ترک طاعت کا کرینگے اور بہت لوگ
ہوتے ہین کہ وقت سننے حکایتون لڑائی اور جہگڑے صحابہ رضی اللہ عنہم کے خیال کرتے ہین کہ اونہین
طلب ریاست اور حب دنیا کی تہی اور اسکو حجت کرتے ہین اور کہتے ہین کہ اسیطرح ہوتا آیا ہی کوئی نہین ہی
کہ قید دنیا سے خلاصی پاوے معاذ اللہ اور یہہ فریبون اور وسوسون شیطان کیسی ہی اور طبیعت
ہر ہمیشہ میل بدی کی طرف رکہتی ہی اور فوائد عزلت سے یہہ ہی کہ اسمین خلاصی ہی فتنون اور جہگڑون سے
اور بچانا نفس کا ہی خوض کرنے سے بیچ وقائع اور بلاؤن کے اور غالب یہہ ہی کہ شہر اور لوگ اوسکے

اور بیلا تعجب سے اونکے آگے سے جاتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ عجب لوگ ہیں کہ دست قدرت
ہمارا اِن امان عصمت انکے سے کوتاہ ہی اور قدم صدق انکا مانند پہاڑ کے استوار شیطان یعنی ابلیس کہ بڑا
انکا ہی سپاہ زعم کرے کہ حضرت کے کیا حال ہوگا جب زمانہ تابعین میں آئے تو ہی ہاں بہر سے
کچہہ ہی تعجب بنا ہیں بیٹھے ہیں اور یہ امر دیکھا کرتے ہیں شیطان کہ یا ٹوٹ سے
مرجاتے بعد اسکے ایک تو مرادی کی کہ مراد تمہاری اوس سے بر آوے گی جب زمانہ تابعین اور تبع تابعین کا گذر گیا
تو شیطانوں کو دست قدرت کی آدم پر دراز ہوا جسطرف کہ کھینچے گئے اور اسیطرح جوں جوں زمانہ
گذرتا جاتا ہی حال بدتر ہوتا جاتا ہی اور اگر کوئی کہے کہ انتشار شیاطین کا اور دیا انکا طرف شیطان کے
اور جواب دینا اسکا تمکو کیونکر معلوم ہوا آیا مشاہدہ سے معلوم ہوا یا دلیل سے جواب اسکا یہ ہی کہ یہ کام تو کئی
مکاشفات میں سے ہی اسلیے کہ وہ بعض اوقات کچہ احوال دیکھ لیا کرتے ہیں کہ تمام خلق اوسے محجور و محروم
ہیں اور احتمال یہ ہی کہ یہ تقلید دلیل پکڑنے اور قیاس کے سبب ہو جیسے کہ سمجھنا مقاصد کا اشیا میں
ساتھ زبان حال کے ہوتا ہی اسلیے کہ نص سے معلوم ہی کہ سبب بہکانے اور گمراہ کرنے انسان کا
شیطان ہی پس جس زمانہ میں کہ گمراہی زیادہ ہو قیاس کرنا چاہیے کہ قدرت شیاطین کی اور تسلط
انکا لوگوں پر غالب ہی اور یہ احتمال ضعیف ترین ایمان کا ہی اگرچہ ہی قریب الفہم اور فوائد عزلت سے
یہ بھی ہی کہ اسمیں خلاصی ہی لوگوں کے شر سے اور اونکی ایذا سے اسلیے کہ اکثر لوگوں کا کام
یہی ہوتا ہی کہ ایذا دیتے ہیں ساتھ کرنے غیبت کے اور لگانے تہمت کے اور بدگمانی اور سخن چینی
اور دروغ گوئی اور سوالوں بیفائدہ اور طمعوں کاذبہ اور تکلیفوں شاقہ کے کہ بجالانا انکا نہایت مشکل
اور دشوار ہی اور اکثر اوقات ایک بات یا ایک عمل کو دیکھتے ہیں اور بغیر سمجھے کہنہ اوسکے اور بغیر سمجھے
مضمون اوسکے اپنے پاس ذخیرہ کرتے ہیں اور وقت فرصت کے اسکو ظاہر کرتے ہیں اور بہت سے
ضرر دینی اور دنیوی مرتب ہوتے ہیں جب تو نے صحبت انکی ترک کی تو محافظت ان سب چیزوں کی
ہو گئی اور جو کوئی کہ شریک ہی لوگوں میں اور ملا ہوا ہی انمیں دشمنوں اور حاسدوں اور بدگمانوں سے
خالی نہیں ہی بلکہ اکثر ساتھ احوال اور اعتقادات اپنے کے اوروں پر حکم کرتے ہیں جیسیکہ
کہا گیا ہی مصرع کافر ہمہ را بکیش خود پندارد + اور بیچ اختیار عزلت کے اس تہمت سے
دو لحاظ ہیں ایک تو نگاہ رکہنا اپنا لوگوں کی شر سے اور دوسرے محفوظ رکہنا لوگوں کا اپنے
شر سے اور ملاحظہ دوسرا استرہی اول سے اور اکثر بلا کہ کسیکو پہنچتی ہی اس شر کی صحبت سے
پہنچتی ہی عبد اللہ بن زبیر کو کہا لوگوں نے کہ کیوں مدینہ میں نہیں آتے ہو تم کہا کہ اسمیں کوئی رہا نہیں

ضیا فوت نہین اور مانند انکے اور ان سب چیزونمین ضائع کرنا اوقات کا ہی اور عجب نا آفتونمین اور کبہی کوئی مانع پیش آوے کہ مادہ جو دانکے ادا کرنا ان حقوق کا دشوار ہو اور اگر کچہ عذر کرے تو قبول ہو اور کہین کہ فلانکے گہر مین گیا تو اور فلان چیز کی تو نے ہمارے ہی حق مین تقصیر کیون ہی اور یہہ اکثر اوقات باعث نفاق و عداوت کا ہوتا ہی اور بعضونے کہا ہی کہ جسنے کسی بیمار کی عیادت مین تو سل کرے اوسکی موت کی طرف تمنا و نیت صحت کے اوسنے متصل ہو اور حاصل یہہ کہ اگر تمام اوقات صرف کرے بیچ رعایت حقوق لوگونکے تو تمام عمر اسمین صرف ہوجائیگی اور اصلاح اپنے حال مین نہین مشغول ہو نیکا اور اگر بعضون کی تخصیص کرے یعنی خاص رعایت بعضون ہی کے حقوق کی کرے تو موجب دردونکی وحشت کا ہوگا اور اکثر ایسا ہوتا ہی کہ بیچ منشینی اور ہمکلامی لوگونکے تقصیر واقع ہوتی ہی اور وہ سبب رنجش کی ہوتی ہی اور ایسے آدمی کم ہین کہ مجلس مین جاوین اور کوئی بہی اونسے ناراض نہو خصوصا بد ذات و حاسد کہ منتظر اوسکی عیب و تقصیرات کے ہی ہرچند کہ انکے ساتھہ کوئی کتنی ہی نیکی کرے وہ زیادہ تر دشمن ہوتے ہین امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا ہی کہ جاہل بر عداوت کی نیکی کرنی ہی ساتھہ بد ذاتون کے اور بیچ قطع کرنے طمع اپنی کے ہی لوگونسے فوائد ہین اسلیے کہ جو کوئی نظر کرے متاع دنیا اور زینت اوسکی پر تو شاید حرص کا قوی ہوتا ہی اور ساتھہ قوت حرص کے طمع پیدا ہوتی ہی اور اکثر ایسا ہوتا ہی کہ طمع ایک جگہ کو نہین پہنچتی کہ ناامیدی پیش آجاتی ہی اور بسبب اسکے ایذا حد سے زیادہ کھینچتا ہی اور جب عزلت اختیار کی تو کوئی چیز انمین سے نہین دیکھیگا اور حال طمع مین نہین پڑیگا اور اسلیے قرآن مجید مین نظر کرنے سے متاع دنیا کو اور اوسکی زینت کی چیزون کو منع فرمایا ہی اس آیت مین

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ

اور نہ کھول آنکھیں اپنی طرف اوس چیز کے کہ برتنے دیا ہم نے ساتھ اسکے جماعتون کو انمین سے رونق دنیا کی زندگانی کا تاکہ آزماوین ہم انکو اوسمین اور روزی تیرے رب کی بہتر اور بہت باقی

اور حدیث مین آیا ہی کہ نظر کرو اوسپر کہ کمتر ہی تمسے اور نظر نکرو اوسپر کہ بالا ہی تمسے اسلیے کہ یہہ سبب زیادتی شکر نعمتون کا ہی فقط یہہ حکم امور دنیوی مین ہی کہ مثلا اپنے تئین دو وقت روٹی ہی ملتی ہی تو دیکھے اوسکو کہ جسکو ایک وقت ہی میسر ہوتی ہی اسلیے کہ اسسے صبر آجاتا ہی اور شکر نعمت نصیب ہوتا ہی اور اپنے سے زیادہ کو نہ دیکھے کہ اسمین حسد و رنج پیدا ہوتا ہی اور ناشکری کرنے لگتا ہی اور امور دینی مین اپنے سے اعلی کو دیکھے مثلا یہہ دو سیپارہ کلام اللہ کے پڑہتا ہی تو اوسکو دیکھے کہ جو زیادہ اسسے پڑہتا ہی اسلیے کہ اسکو عجب نہین پیدا ہوگا اور اپنے سے کم کو دیکھے گا تو عجب پیدا ہوگا یہہ مضمون حدیث مین آیا ہی چنانچہ مشکوۃ مین موجود ہی عون بن عبد اللہ نے کہا کہ ہمنشینی کی مینے اغنیا کی اور ہمیشہ غمگین رہتا تھا مین بسبب اسکے کہ پاتا تھا اونکے دیکھتا مین بہتر اپنے پیالون سے اور گہوڑے اونکے بہتر اپنے گہوڑے سے اور اسیطرح لوگونکے ...

کہ ایسے جارہ ہی اور سیکھنا انکا فرض کفایہ ہی مانند خوض کرنیکے اقسام علوم مین یعنی تامل کرکر استنباط
مسائل کا کرنا اور اگر بعد سیکھنے فرائض کے عزلت اختیار کرے اور مشغول عبادت مین ہو تو روا ہی اگر
قدرت اور استعداد خوض کرنیکا علوم میں نہ رکھتا ہو لیکن جو کوئی کہ قادر ہی اوپر تجر اور نکالنے مسائل کے
علوم شرعی اور عقلی سے عزلت اوسکے حق میں پہلے سیکھنے کے نہایت نقصان و ٹوٹا ہی اور جو کوئی پہلے
علم کے سیکھنے سے عزلت اختیار کرے تو اکثر کام اسکا ضایع کرنا اوقات کا ہو گا ساتھ سونے یا فکر کرنیکے خیالات
باطلہ مین جیسیکہ کہا ہی بزرگوں نے بیت خیالات ما وان خلوت نشین + بہم بر کند عاقبت کفر و دین
اور نہایت شغل عزلت کا یہہ ہی کہ مستغرق رکہے اوقات کو اوراد و عبادات مدرسہ مین اور اسکا حال یہی
یہہ ہی کہ چونکہ آگاہ نہین ہی علم خطرات نفس اور وسوسوں شیطان کے سے باعث غرور اور سبب
فتور کی ہوتی ہی اور اکثر دل مین ایسا کام کر بیٹھتا ہی کہ سبب فساد اور ضایع کرنے ساری عمر کی عبادتونکا
ہوتا ہی اور اکثر مبتلا ہوتا برے اعتقادون سے ذات و صفات حق مین پس علم اصل دین کا ہی
اور مدار کار کا اوپر عزلت عوام و جہال کے کچھہ نفع نہین بلکہ سراسر ضرر ہی مانند مریض کے کہ جاہل ہو علم
طب سے اور وہ طبیب سے گوشہ پکڑے ضرور ہی کہ گوشہ پکڑنا اسکا سبب زیادتی مرض و بلا کا ہو گا اور
علم کے سکھانے میں سب سے بڑا ثواب ہی جبکہ نیت سیکھنے والے اور سکھانے والے کی درست ہو اور
اگر قصد اسنے جاہ و افتخار کا اور ہونے بہت سے تابعداروں اور مصاحبوں کا ہو تو بڑی آفت و بلا کی ہی
اور اولی عالم کو اس زمانہ مین عزلت ہی اسلیے کہ صدق بیچ طالبین کے بہت ہی کم ہی پس تعلیم کرنا عالم کا
انکو مانند سیجے ہتھیار کے ہو گا ہاتھہ دشمنوں دین کے اور اگر کوئی طالب صادق پیدا ہو تو عزلت اختیار کرلی اور
تحمل کرنا اسکے تعلیم میں بڑا گناہ ہو گا لیکن پائے جانا اسطرح کے سیکھنے والے کا نہایت نادر ہی اور
بعضے اگلے بزرگون نے فرمایا ہی کہ البتہ علم آخر کو اپنی طرف کہینچ لیتا ہی اگرچہ قصد اوسکے سیکھنے میں
دنیا کا ہو لیکن اس بات پر مغرور نہو شاید کہ عین تحصیل میں موت آ پہنچے اور مراد
ان بزرگون کی اس علم سے علم دین اور علم تفسیر اور حدیث اور علم تاریخ
انبیا اور صحابہ کا ہی کہ بھری ہوئے ہین یہہ وعد و وعید سے اسلیے کہ اسمین رجوع اور
تاثیر کی ہی اور علم جدل و منطق اور غور کرنا بیچ تفصیلات علم و عقود اور جھگڑوں کے
اور مانند انکے ہرگز ایسے نہین کیا نہین دیکھا ہی تو کہ اکثر مولوی نہایت بڑائی کو پہنچ گئے
ہین اور حرص دنیا اور طلب جاہ ہنوز باقی ہی بلکہ زیادہ ہوتی جاتی ہی اور اصلاح اخلاق
بد سے خلاصی نہیں پائی لیکن علم دین اور معرفت کہ علوم آخرت سے کہتے ہین

ہر چند کہ اس میں کچھ مضائقہ نہیں جاہ اور عزت اور وقار کرے بغرض اسکے اور علاج کرے نفس کے اور محاسبہ اور مجاہدہ
کرے سکے نفس پر میں اور عالم باعمل ستوری حال سے دور سے اگلی توفیق دیوے واللہ تعالیٰ ہی بزرگوں سے
کہا ہی کہ جس عالم کو حرص تعلیم و تدریس کی زیادہ ہو تو جان لے کہ خطرات نفس اور حاصل کرنے جاہ کے اور ارادہ
مشغول ہونے لوگوں کے نزدیک نہیں ہیں اور خلاصی ان آفات سے بہت مشکل ہی مگر جسکو اللہ چاہے
ف یہ جو کہا کہ جس عالم کو الخ یعنی گمان اس ان باتوں کا ہو سکتا ہی یہ کہ نفس تو الکا ہر شخص کو جب
علیحدہ ہوا ہی نہیں کوئی یہ سمجھے کہ جسکو حرص زیادہ درس و تدریس کی ہو تو خواہ مخواہ اس باتوں کے لیے
کرتا ہو بلکہ إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ ہی اور اکثر بزرگ اسمیں اب حریص ہوے ہیں اور حدیث شریف میں
اسکی حرص کی تعریف آئی ہی رَبَّنَا اللّٰہُ وَإِيَّاكُمْ اور غرض حضرت شیخ کی یہ ہی کہ نیت کو خالص کرے
ان اغراض سے اور یہ مراد نہیں ہی کہ حرص زیادہ اسکی نکرے واللہ اعلم بالصواب اور مطالعہ کرنا مناسب
کتابوں کا اور سلف کی تواریخ کا اور مصاحبت فقرا کی بعد ہی اسمیں لیے نیت کے خالص کرے میں اور
جب تک ہو سکے سعی کرے یہ خلاف کرے جو اسکے نفس کے کہ طریق اسکے جو اکثر سکا ہی اور مدار
کار عبادات اور نوافل جن پر ہی اور جملہ فوائد مخالطت سے یہ ہی کہ وہ سبب نفع اور انتفاع کی ہی نفع تو
یہ ہی کہ خلق کو اسکے مال دینی سے نفع پہنچاوے اور انکی حاجتیں روا کرے کہ اسمیں ایسا ثواب جتنا
کہ ہمارے میں نہیں اٹکتا اور جسکو میسر ہو کہ باوجود صحبت کے قائم رہے حدود شرع پر اور رعایت حقوق
اسلام کی کر سکے تو صحبت اسکے حق میں بہتر عزلت سے ہی اگر مشغول اسکے عزلت میں منحصر ہو بیچ عبادات
باللہ اور اعمال ماہیہ کے اور اگر کوئی ہوا ایسا کہ عالم دل کی طرف اسے راہ پائی ہو اور طریق توجہ و ذکر کا
اور فکر کا ذات حق اور صفات اسکی میں اسکے ہاتھ لگا تو اسکے حق میں عزلت افضل ہی اور انتفاع یعنے
نفع لینا ساتھ کسب اور معاملہ کے ہی اور جو کوئی محتاج ہی اسباب معاش کا اور حاصل کرنے قوت کا
تو اسکو ضرور شرعاً ترک کرنا عزلت کا پس اگر ممکن ہو اسکو کسب کرنا ساتھ رعایت حدود شرع کے
حالت حرمت میں اور ساتھ رعایت حقوق صحبت کے تو کسب کرنا اسکے حق میں بہتر ہی اور
اگر ممکن ہو کسب کرنا بغیر ارتکاب ممنوعات کے تو عزلت اسکے لیے واجب ہی اگر قناعت و توکل
ہو سکے ورنہ بحکم ضرورت کے کسب کرے اور زیادہ حاجت سے نکرے اور اگر کوئی شخص ایسا ہو
کہ اسے کسب سے بقدر اسکے تصدق کرتا ہی تو کسب کرنا اسکے حق میں بہتر عزلت سے ہوگا اگر مشغول اسکا
منحصر ہو اعمال ظاہرہ میں اسلیے کہ عبادت متعدی افضل ہی لازمی سے لیکن اگر صاحب انوار اور صاحب
علوم دینی و معرفت سے ہو تو عزلت افضل ہی اسلیے کہ مشغول ہو ساتھ علم آخرت کے اور توجہ

ہونا معرفت حق کی طرف اور چلنا اس راہ پر افضل عبادات مین پس ترک کرنا بسبب اختلاط و صحبت کے
ہر چند کہ متضمن فائدہ اور ثواب کو ہو جائز نہین آور جملہ فوائد مخالطت سے یہہ ہی کہ وہ سبب تادیب
اور تادیب کے ہی اور مراد تادیب سے مجاہدہ نفس کا ہی ساتھ صبر کرنیکے ایذای خلق پر اور ساتھ تحمل کرنیکے
اونکے اخلاق بد پر اسلیے کہ اسمین کسر نفسی اور مارنا شہوات نفس کا ہی اور مصاحبت اس جہت سے
افضل ہی عزلت سے اس شخص کے حق مین کہ آراستہ نہین ہین اخلاق اسکے اور مطیع نہین ہین ساتھ
حدود شرع کے شہوات اسکی مانند نکاح کے اوسکے حق مین آور یہہ فائدہ مطلوب ہی بیچ اوائل ارادت کے
اور بعد حاصل ہونے ریاضت نفس کے اولے عزلت اور مشغول ہونا ساتھ حق کے ہی اسلیے کہ مقصود ریاضت
سے عین ریاضت نہین ہی بلکہ مقصود حاصل کرنا قابلیت نفس کا ہی واسطے چلنے راہ آخرت کے جیسے کہ مقصود
گہوڑیکی ریاضت سے اور لنگر ڈالنے سے اوسکے پاؤنمین سوار ہونا اوسپر ہی اور قابل ہونا اوسکا
چلنے منزلون کے لیے اور اگر کسیکو بے تکلف بسبب اصل فطرت کے حسن اخلاق اور صفائی خصلت کے حاصل ہو
تو اوسکو احتیاج صحبت کی نہین ہی واسطے حاصل کرنے اس فائدہ کے آور تادیب سے مراد ڈانٹنا اور
منع کرنا خلق کا ہی گناہ ہونیکے کرنے سے اور ارشاد و ہدایت کرنا اونکا ساتھ حسن اخلاق اور حدود شرع کے
اور یہہ صفت بیچ حق معلم علم ظاہر کے اور مرشد طریقہ سلوک کے ہی اسی پر حال معلم علم ظاہر کا اول معلوم ہو چکا
اور جیسیکہ خیالات دنیا کے اور حب جاہ معلم کے حق مین محتمل ہین ایسی ہی خرابیان وسواس کی اور آفتین
ریا کی مرشد کے حق مین بہی ممکن ہین اسلیے کہ بہت خلائق ایسے ہین کہ اختراع خانقاہ کا اور اجتماع مریدونکا
واسطے مقبول ہونیکے نزدیک خلق کے کرتے ہین اور یہہ سبب نقصان دنیا اور آخرت کا ہی پس اگر طالبونمین
صدق طلب اور اپنے مین صدق نیت پاوے تو مشغول ہونا ارشاد و ہدایت مین بہتر ہی ورنہ عزلت ہی خیر ہی
تا کہ ضال و مضل نہو حاصل یہہ کہ صدق نیت ہر چیز میں معتبر ہی واللہ الموفق آور جملہ فوائد مخالطت سے یہہ ہی کہ ور
سبب الفت دینے غیر کے اور الفت حاصل کرنیکی اپنے لیے ہی ولیکن چاہیے کہ نہو اسمین مقصود حظ نفس
اور حاصل کرنا منافع دنیا کہ وہ منافع واسطے اصلاح دین و آخرت کے نہون اور کبہی ہوتا ہی کہ موانست اور
مخالطت باعث ارتکاب حرام کی ہوتی ہی اور چاہیے یون کہ غرض اصل انس سے راحت پہنچانا دل کا
اور خوش کرنا خاطر کا ہو عبادت مین کہ ہمیشہ کرنا ریاضت کا اور تکلیف دینا نفس کا ساتھ ریاضت ہر وقت کے
موجب وحشت و نفرت کا ہی اور عادت ڈالنی اسکی بطریق نرمی و مدارات کے بہت دخل رکھتی ہی بیچ
نشاط اور شوق طاعت کے جیسیکہ بیچ فوائد نکاح کے مذکور ہوا پس صاحب عزلت کو ضرور ہی ایک بار
مقرر کرنا کہ تمام روز مین ایکدو ساعت اپنے باتین واتین کیا کرے لیکن ایسی بات نکرنی چاہیے کہ ذات

اور کہا کہ مین حق کی صحبت مین پہنچا پہر پیغمبر پر وحی آئی کہ کہہ اگر رضا ہماری چاہتا ہی تو بازارون مین جا اور
عوام الناس سے صحبت رکہہ اور تواضع اختیار کر اور اونکے ساتہہ ہمنشینی اور مخالطت کر کہ اس عزلت
مین آفتین بہت ہین جب ایک مدت اوس حکیم نے اوسپر عمل کیا تو وحی آئی کہ اب میری رضا کو پہنچا
تو اور بہت سے لوگ عزلت گزین ہین کہ باعث عزلت پر انکو تکبر اور نخوت ہی اور مانع اختلاط سے یہہ ہی تا ہر
کہ محفلون اور مجلسون مین انکی تعظیم و تکریم کا حق لوگ بجا نہین لاسکتے یا دیکہتے ہین کہ احتراز مخالطت سے سبب رفع اور
معزز ہونیکی ہی خلائق مین اور یہہ نہین جانتے ہین کہ تواضع اور مخالطت اوس کسی سے کہ واقع ہر
بزرگ ہی بسبب علم و دین کے کچہہ موجب نقصان کی نہین اسکے منصب مین امیر المومنین حضرت
علی کرم اللہ وجہہ طعام واسطے اہل و عیال اپنے کے بازار سے لاتے تھے اور کہتے شعر لاینقص
الکامل من کمالہ + ما جر من نفع الی عیالہ اور بعضے صحابی مانند ابو ہریرہ اور ابن مسعود
وغیرہما کے پشتارہ لکڑیون کا اور گٹہری گیہون کی اپنی پیٹہون پر لے آتے تھے اور منقول ہی کہ
ابو ہریرہ امیر ایک شہر کے تھے اور لکڑیان اپنے سر پر رکہہ کر لاتے اور کہتے طرقوا لامیرکم اور حضرت
رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم بازار سے غلہ اپنی گہر مین لاتے اور اگر کوئی اور مانگتا تو نہ دیتے بیت
تواضع ز گردن فرازان نکوست + گدا اگر تواضع کند خوی اوست + اور کبہی ہوتا ہی کہ اختلاط ترک کرتا ہی
اسلیے کہ تا لوگ اسکی برائیون اور عیبون پر اطلاع نہ پاوین اور ساتہہ اعتقاد زہد و عبادت کے
لوگون کو فریب دے اور لوگونمین شور و غوغا ہو اسکا حال اگرچہ تمام روز و شب مین ایک ساعت
ساتہہ خدا کے مشغول نہین ہوتا نعوذ باللہ من ذلک اور جملہ فوائد مخالطت سے یہہ ہی کہ وہ
سبب تجربہ کی ہی اسلیے کہ عقل غریزی کہ ثابت ہی اصل طبیعت مین کافی نہین بیچ سمجہنے مصالح
دین و دنیا کے اور زیادتی اسکے کمال کی تجربہ اور معاملہ سے ہوتی ہی اور عزلت بغیر تجربون کے
ضائع ہی جیسیکہ اگر ایک لڑکا اول ہی سے عزلت اختیار کرے تو ضروری کہ تمام عمر مین جاہل رہیگا
پس واجب یہہ ہی کہ ایک مدت لوگونمین اوٹہے بیٹہے اور علم ضروری اور احوال گذران کے اور
قسمین نفعون اور ضررون کی معلوم کرے بعد اسکے عزلت اختیار کرے اور باقی
تجربہ بسبب سننے احوال کے حاصل ہوئینگے اور تجربون مین بہت ضروری تجربہ یہہ ہی
کہ تجربہ کرے نفس اور صفات باطن اپنی کا کہ یہہ خلوت مین میسر نہین ہی مگر بعد
حاصل ہونے علم کے ساتہہ اسکے اور جو کوئی ساتہہ صفتون بری کے مانند غضب اور
حسد اور مانند انکے عزلت اختیار کرے ہر چند کہ خلوت مین رہے ہمیشہ محنت و

بس ایسی ہی حال انکا اختیار کرنا موقوف کا واسطے فراغ خاطر اور صفائی دل کے ہی اور سلف اکثر اپنا
اپنے نفس کو ساتھ ایسی چیز کے کہ مرادوں کو دفع کرے بس جسمیں کچھ آمیزش مکر کی ہوتی تو بوجہ شک
کے بندے ہی پر رکھتا اور مار ڈالے گذر رہا اور بہت تھیں اکثر دکھاتا اون لوگوں کو جیسے حیا و حجاب تکلیف کا
اور ایک بزرگ سے منقول ہی کہ کہا تیس برس کی نماز میری ہی قضا کی لعل اسکے کہ ہمیشہ پہلی صف میں نماز
ادا کرتا تھا میں ایک روز کسی سبب سے تاخیر ہوئی میرے آنے میں اور قوم نے صفیں مرتب کرلیں نہیں
پہلی صف پر پہنچ سکا میں آخر کی صف میں کھڑا ہوا میں بس دیکھا میں نے کہ نفس مرا اس تاخیر کے لوگوں کی
نظر سے شرمایا پہلی صف میں آنا میں معلوم کیا میں نے کہ نفس بسبب لوگوں کے محظوظ ہوا اس سبب سے
کہ نظر لوگوں کی پڑتی ہی اور جملہ سابقین فی الخیرات سے گنتی ہیں جانا میں نے کہ سب تمام نمازیں کہ مدت
تیس برس پڑھی ہیں آمیزش ریا و عجب کی رکھتی تہیں بس قضا انکی کی میں بس مخالفت کو بڑی تاثیر ہی
بیچ دفع کرنے ان امور کے بیچ حق اس شخص کے کہ خبردار ہی احوال نفس اور مفسدوں اوسکی سے اور
تحصیل بعضے مدعا اعمال کے مفسد و کا بدریں اسکا کا ہی جسکو جاننا انکا تعریف ہر ہیں علوم کا ہی
بعد ایمان لانے کے ضرور ہی دین پر اور درست عمل بعد حاصل ہونے اس علم کے تمام آفت و ہلاکت ہی
اور صحیح ہونا عمل کا اور صفائی اوسکی موقوف ہی اس علم پر اور اسی سبب سے فضیلت دی ہی علم کو عمل پر
باوجودیکہ علم وسیلہ عمل کا ہی اور وسیلہ کمتر ہوتا ہی مقصود سے رتبہ میں حدیث میں آیا ہی کہ فرمایا حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے فضیلت عالم کی عابد پر مانند فضیلت میرے کے ہی ایک ادنی شخص پر اصحاب
میرے سے اور آیتیں اور حدیثیں اور اقوال صحابہ کے بیچ فضیلت علم کے بسیار ہیں اور مراد اون سے
علوم دین کے ہیں اور جو کہ وسیلے انکے ہیں اور باقی علوم بحث بعادت سے کے بعضے مباح ہیں اور بعضے
حرام اور تفصیل انکی اسکی جگہ بیان کی ہی بس فضیلت علم کی راجع کرتی ہی طرف ایک امر کے تین امور میں سے
ایک یہ کہ صحت عمل کی موقوف ہی اوسپر اور دوسرے یہ کہ دائرہ انکا عام و متعدی ہی ساتھ تمام
خلائق کے اور دائرہ عمل کا مخصوص و لازمی ہی ساتھ کرنیوالے اسکے اور تیسری یہ کہ مقصود علم سے ہر دلکا ہی حق کی
طرف مائل کرے اور مستغرق ہونا اوسکی معرفت و محبت میں اور یہ علم مقصود اصلی ہی اور وہ علم کہ وسیلہ عمل کا ہی علم معاملہ ہی
پس جو کوئی علم وسیلہ کو بجائے ثمر لاوے ہے سے کہ کوئی سے کے راہ کو بجائے اور جیسے سیکھا اور
عمل نکیا مانند اوس شخص کے ہی کہ تیغ ہاتھ میں رکھتا ہی لیکن راہ نہیں چلتا اور جو کوئی بے مشقت عمل
میں رہے مانند اوس شخص کے ہی کہ آہستہ راہ چلے اور مقصد کو پہنچے مرتبہ اول علما کے واسطے ہے
کہ جسکو علمائے شریعت عذر کہتے ہیں لغو و باطل ہے اور مرتبہ دوسرا اگر عابدوں اور زاہدوں کے لیے ہی اور

اس مرتبہ مین اگرچہ کمال معرفت حق کو اسیرنہ کرلین لیکن بسبب نجات آخرت اورنعیم جنت کا ہوگا اگر ساتھہ
کسی غرض کے اغراض دنیاوی سے ملوث نہو حدیث مین آیا ہی کہ جو کوئی ساتھہ عمل آخرت کے دنیا طلب کرے
نہ دنیا پاوے نہ دین اور مرتبہ تیسرا عارفون اور واصلون کا ہی اور تحقق اس مرتبہ کا بغیر حصول دو مرتبہ کے
دشوار ہی اور دعوی اسکا الحاد ہی یہہ ہی بیان فوائد عزلت اور آفات اسکا اور جب یہہ معلوم ہوا تو ثابت
ہوا کہ ترجیح ایک کی دونون مین سے یعنی ترجیح عزلت کی صحبت پر یا صحبت کی عزلت پر خطا ہی بلکہ یہہ مختلف ہی
ساتھہ اختلاف اشخاص و احوال کے اور مدار او پر حاصل ہونے فوائد و آفات کے ہی اگر فوائد عزلت مین دیکھی
تو اسکو اختیار کرے اور اگر صحبت مین پاوے تو اوسکو عمل مین لاوے پس حق یہہ ہی کہ طریقہ اعتدال کا ملحوظ
رکھے اور اپنی تئین ایک جانب مین تنہا نہ چھوڑے کہ اعتدال سب چیزونمین مستحسن ہی اور دونون طرفین
افراط و تفریط کی مذموم **فصل تیسری بیچ آداب عزلت کے** چاہیے کہ نیت عزلت سے اول دفع کرنا
اخلاق بد اپنے کا ہو بعد ازان طلب سلامتی کی شر شریرون سے بعد ازان خلاصی آفات تقصیر سے کہ قصور ہو
ادا کرنے حقوق مسلمانونمین بعد ازان تنہائی واسطے عبادت مولی کے اور مقصود اصلی یہی ہی اور چاہیے
کہ عزلت مین مواظبت کرے علم و عمل پر اور مشغول رہے ذکر و فکر مین تا ثمرۂ عزلت سے بہرہ ور ہو اسلیے
کہ عزلت فی نفسہ تعطیل و بیکاری ہی اور یہہ مردے اور سوتے مین حاصل ہی اور مقصود اوسے عبادت ہی
اور چاہیے کہ لوگون کو ملاقات کرنیسے اور حاضر ہونے سے سامنے اپنے منع کرے کہ یہہ بات فوت
کرنیوالی غرض عزلت کی ہی اور چاہیے کہ لوگون کی خبرین نہ پوچھے اور واہیات شہر کی اور خبرین عوام کی
نہ سنے کہ یہہ تمام تخم خطرات اور وسوسونکی ہین اور جیسیکہ تخم زمین سے درخت اگاتا ہی اور شاخین نکالتا ہی
اسیطرح سننا خبرون کا اور جگہہ دینا انکا دلمین تخم وسوسون اور خطرون کا ہی اور تھوڑیسے روزی پر قناعت
کرے کہ حریص آدمی کو عزلت میسر نہین ہوتی اور طلب کرنا فراخی رزق کا مضطر کرتا ہی طرف مخالطت
خلق کے اور ہمسایون کے ایذا پر صبر کرے اور انکی آواز پر کان نہ رکہے یعنے سنے نہین کہ شاید گلہ شکوہ اسکا
کرتے ہون یا برا کہتے ہون اور یہہ باعث عداوت ہو اور عزلت کی تعریف پر خوش نہو اور اگر برا کہین
عزلت کو تو ترک مخالطت پر غمگین نہو اور راہ آخرت پر مستقیم رہے اور اوقات کو ساتھہ اقسام نیکیون کے
تقسیم کرے اور چاہیے کہ اہل موافق یا ہمنشین صالح پیدا کرے کہ ایک ساعت اسکے ساتھہ بیٹھہ کر
استراحت اور دفع ملال کرے اور مدار کار عزلت کا تمام اوپر انقطاع دنیا اور چیزون دنیا کے ہی
اور فنا دنیا کو ہمیشہ مد نظر رکھے اور آرزو سے دراز نکری اگر رات کرے تو امید کل کی نرکہے اور دن
کرے تو انتظار رات کا نکرے کہ صبر کرنا ایک دو روز کی سختی پر آسان ہی اور اگر بیس یا تیس برس عمر کو دراز

دونوں سے تو سفر مشکل ہو گا اور ہمیشہ منتظر موت کا رہے جیسے کہ مسافر راہ میں ہر جگہ قیام کرے لیکن
ہمیشہ نظر اسکی سفر پر رہتی ہے اور دنیا اور دوام آخرت کو ہمیشہ منظور نظر رکھے اور نقص جانے
کہ جو کوئی بیچ راہ طلب خدا کے مریگا ہمیشہ کو زندہ رہیگا کہ یہ آیت قرآن سے ثابت ہے اور اگر توفیق
حق رفیق ہو تو سب آسان ہے ورنہ سب مشکل ہے وما توفیقی الا باللہ باب چھٹا بیچ آداب سفر کے اس باب میں
دو فصلیں ہیں فصل پہلی بیچ صفت سفر کے اور فائدوں اور قسموں اوسکے اول جان کہ سفر دو قسم ایک تو سفر ظاہر
کہ عبارت ہے چھوڑنے وطن کے سے اور پہونچنے سے بیابان و جنگل میں اور دوسرا سفر باطن کہ عبارت ہے
سیر دل کے سے بیچ زمین و خلق سے طرف ملکوت آسمانوں تک کے صفت صنعت خلق اور تعجب و فکر کے
اور بیان اس سفر کا راہ چلنے والوں عالم دل سے پوچھا جاتا ہے اور سفر ظاہر اگر وسیلہ اس سفر کا ہو تو محمود ہے
ورنہ ممنوع ہے من حرم علی السفر الباطن اذن له بالسفر الظاهر (جو کوئی محروم ہوا سفر باطن سے پس چاہیے سفر ظاہر کا) اور مقصود یہاں بیان کرنا آداب
سفر ظاہر کا ہے اسی طریقہ پر کہ وسیلہ سفر باطن کا ہو جان کہ سفر ایک نوع حرکت کی ہے کہ جدا ہو جانا ہے پہلا
اور فعل اختیاری بغیر کسی باعث اور غرض کے نہیں ہوتا اور باعث سفر پر یا طلب کرنا ایک چیز کا ہے اور بھاگنا
کسی چیز سے اور طلب کی کئی چیز واسطے ہیں یا واسطے مال و جاہ کے اور یا دنیا ہے اور دین علم ہے یا عمل اور
علم یا تو کوئی علم ہے علوم دین میں سے یا علم ہے اخلاق و صفات اپنی کا بطریق تجربہ کے اور یا علم ہے نشان
قدرت الٰہی کا اور عجائب اسکے کا زمین میں مانند سفر ذوالقرنین کے اور عمل یا عبادت ہے اور یا زیارت
عبادت مانند حج اور عمرہ اور جہاد کے اور زیارت یا تو مقصود اوسے کوئی مکان ہے مانند مکہ
اور مدینہ اور بیت المقدس اور مانند اسکے کے اور یا زیارت مقصود اولیا اور علما کی ہے خواہ
زندہ ہوں یا مردہ اور جس سے کہ بھاگتا ہے یا تو وہ ایسا امر ہے کہ ضرر اوسکا متعلق ساتھ
بدن کے ہے خواہ عام ہو مانند وبا و قحط کے اور یا خاص ہو مانند خوف ہونے ایذا حاسدوں
اور دشمنوں کے سے اور یا ایسا امر ہے کہ ضرر اسکا دین میں ہے مانند حب جاہ و مال کے
کہ سبب اغراض کی ہوتی سے ہے اور باز رکھنے والی بھلائی سے ہے واسطے عبادت اوسکی کے
اور مانند دیکھنے کے کہ وہاں بدعت ہو پس حاصل اقسام سفر کے چار ہوئے اول تو سفر
واسطے طلب علم کے اور یہ سفر یا تو واجب ہے یا نفل بحسب علم مطلوب کے کہ اگر علم واجب ہے تو
سفر بھی واجب ہے اور اگر علم نفل ہے تو سفر بھی نفل ہے اور علم یا تو علم ہے امور دینیہ اور احکام
شرعیہ کا اور یا علم ہے اخلاق اور صفات بُرے یا اچھے کا یا علم نشانوں قدرت
الٰہی کا کہ زمین میں ہیں حدیث میں آیا ہے کہ جو کوئی گھر سے باہر آوے طلب علم کے لیے تو وہ راہ

حذا مین ہی جبتک کہ پہرے اور یہ بہی فرمایا ہی کہ جو کوئی چلے راہ واسطے طلب علم کے آسان کریگا حقتعالے
اوسکے لیے راہ بہشت کی اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ بِالصِّيْنِ اور اگلے علما
رحمہم اللہ مسافتین بعید واسطے سُننے ایک حدیث کے قطع کرتے تہے جابر بن عبد اللہ ساتہ دس
صحابیون اور کے مدینہ سے مصر کو گئی واسطے سُننے ایک حدیث کے عبد اللہ بن اُنیس کی زبان سے
ہر چند کہ اُنکو اُسنے وہ حدیث بواسطہ کسیکے پہنچی تہی اور اسیطرح اکثر علمار نے واسطے علم کے سفر
اختیار کیے ہین اور محققین اوٹہائی ہین رحمت کرے اللہ اون سب پر اور علم اخلاق اور صفات نفس بہی ضروریات
دین سے ہی اسلیے کہ چلنا راہ آخرت کا بغیر اچہا کرنے صفتون کے اور درست کرتے اخلاق کے مشکل ہی
کہ آدمی بداخلاق کو صفائی باطن کی ممکن نہین اور تجربہ اخلاق کا اور صفات نفس کا اکثر سفر مین میسر ہوتا ہی
اسلیے کہ نفس وطن مین اُنست پکڑے ہوتا ہی ساتہ اون چیزون کے کہ موافق طبعیت اسکے ہین
قسم الفت و عادت کی چیزون سے پس ظاہر نہین ہوتی ہین خباثتین باطن اسکی اور سفر جو جگہہ محنت اور
شدت اور نہ ہونے الفت و عادت کی چیزون کی ہی ظاہر ہونا خباثتون اور عیبون اسکی کا اکثر ہوتا ہی پس
تدبیر و علاج اسکا ممکن ہی اسلیے کہ جب علت ظاہر ہو تو علاج اسکا ممکن ہی لیکن جب علت ظاہر نہین ہوتی
تو دفع کرنا اسکا مشکل ہوتا ہی اور تحقیق اسکی بیچ فوائد مخالطت کے مذکور ہوئی اور سفر بہی مخالطت ہی ساتہ
زیادتی مشقتون اور ضررون کے اور علم نشانیون قدرت الٰہی کا زمین مین ہی سبب حاصل ہونے بصیرت
و یقین کا ہی اسلیے کہ کوئی چیز موجودات سے نہین ہی کہ دلالت نکرے اوپر کمال وسعت اور
قدرت اور علم خالق کے اور اس بات کو صاحبان دل کہ کان انکی جان کے کہلے ہین اور اسے
سمجہنا زبان حال کا کر سکتے ہین خوب جانتے ہین اور بعد حاصل ہونے اس مرتبہ کے
رہنا وطن کا اور سفر برابر ہین اور کہولنا اور بند کرنا آنکہہ کا یکسان ہی اور وہ ہمیشہ سفر ہی مین ہین
اور کیفیت اس سفر کی راہ چلنے والے آخرت ہی کے جانتے ہین اور دوسرا
سفر واسطے عبادت کے ہی کہ حج ہی اور جہاد اور زیارت انبیا اور اولیا اور علما کی
قبرون کی بہی اسی قبیلہ سے ہی اور جستے کہ حالت حیات مین ساتہہ دیکہنے کے
برکت حاصل کرین بعد اسکے مرنیکے اسکی زیارت سے برکت ڈہونڈہین بسبب
تفاوت درجات انکے کے اور زیارت زندون کی بہتر ہی زیارت مردون کی
سے کہ یہان حاصل ہونا فائدہ کا زیادہ ہی اور نظر کرنی علما اور صلحا کے
منہہ پر عبادت ہی اور مسلمان بہائیون کی ملاقات کرنے کی فضیلت بہت

یہ آداب سفر زیارت کے مذکور ہو چکے ہیں اور جو زیارت کرے بیت المقدس کے فضائل بہت ہیں اور
ثواب بے شمار آیا ہے کہ حضرت سلیمان علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام نے حضرت رب العزت سے
درخواست کی کہ جو کوئی اس مسجد میں یعنی بیت المقدس میں آوے تو مسطور لطف الٰہی کا ہو اور گناہوں سے
پاک ہو جیسے کہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا ہے اور حق تعالیٰ اوسکی دعا کو قبول کرے اور تیسرا سفر
واسطے بھاگنے کے اوس چیز سے کہ تشویش ڈالے دین میں اور یہ سفر دین کی سنت سے ہی اور حالانکہ
جو ولی کہ واجب ہی بہ آگیا اوسے قدر حکومت اور مال اور جاہ اور کثرت علائق اور اسباب کی ہی
اور یہ سب چیزیں تشویش سے اکثر پراگندہ خاطری اور سبب تفرقہ دل کی ہیں اور تمام و کمال دین کا امر
فارغ ہونے دل کے علائق سے مشکل ہی اگرچہ قطع ہونا علائق ضروریہ کا اور حاجات لابدی کا ممکن
نہیں ہے لیکن تخفیف اور کم کرنا انکا ممکن ہی اور مشغول ہونا ساتھ دین طاعت کے بقدر سکنا ہے کہ
ہی جو کوئی کہ سبکبار زیادہ ہی راہ دین میں تیزرو زیادہ ہی اور جسکا بعد ریاضتوں کے اور بعد بے علائق
فراغ دل حاصل اسطرح کا ہو کہ کوئی حرج ملاحظہ حق اور مشاہدہ اسکے سے ہو تو ہونا اسباب دنیا کا
موجب تشویش دل کا ہوگا لیکن حاصل ہونا اس مرتبہ کا مخصوص ساتھ انبیا اور اولیا کے ہی اور بعض
اور عوام میں بہت تفاوت ہی اور مثال بعادت قوت دل کی بیچ اٹھانے شواغل کے مانند تفاوت
قوت بدن کے ہی بیچ اٹھانے بوجھوں بھاری کے یعنی جیسے ضعیف الجسم کم بوجھ اوٹھاتا ہی اور
قوی الجسم زیادہ اسیطرح دل بہت تھوڑے شغلوں کے متحمل نہیں ہوتے گھبرا جاتے ہیں اور بعضے
بہت سے شغلوں کے متحمل ہوتے ہیں اور گھبراتے نہیں اور انکے حضور مع اللہ میں فرق نہیں آتا اور جیسے کہ
کثرت اور عادت ڈالنی بیچ زیادہ کرنے قوت ظاہری کے مفید ہیں اسیطرح مجاہدہ اور ریاضت
بیچ پیدا کرنے قوت باطنی کے دخل تمام رکھتی ہی اور اختیار کرنا سفر کا واسطے بھاگنے کے آفات و فتنوں سے
عادات سلف سے ہی سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ یہ ایسا زمانہ ہی کہ ہر روز ایک شہر سے
دوسرے شہر کو جاوے اور جہاں کہ مشہور ہو جاوے کہ وہاں سے انتقال کرے اور ابراہیم خواص رحمۃ اللہ
علیہ ایک شہر میں زیادہ چالیس دن سے نہ رہتے تھے اور چوتھا سفر بچنے کے لیے ہی ان امر
کے مضرت بدن میں مانند وبا اور اسکے اور یا مضرت مال میں مانند گرانی غلہ کے اور سفر کرنا واسطے
گرانی غلہ کے حاضری واسطے حاضری اور فارغ ہونیکے عبادت کے لیے سفیان ثوری رح کو کسی
دیکھا کہ مشک ہاتھ میں لٹکی ہوئی اور ہمیلی الاج کی پیٹھ پر لیے ہوئے چلے جاتے ہیں پوچھا کہ کہاں جاتے ہو
ای ابا عبد اللہ کہا کہ سنا ہے کہ فلانے گانو میں غلہ ارزاں ہی چاہتا ہوں کہ وہاں رہوں کہا کہ آیا

ہم بہی اسیطرح کرین کہاں جبکہ سی تو کہ ایک جگہ غلہ ازراں ہی سکونت اختیار کرو ہان کہ سلامتی اور خاطر
جمعی امین اکثر ہی اور تعلق ساتہہ اسباب کے منافی توکل کے نہین آگی پر سفر کرنا واسطے صرف بالور تماشا
اسکیکے جائز نہین حدیث مین آیا ہی کہ یہہ وبا ایک بیماری ہی کہ بعضی اگلی امتین ساتہہ اسکے عذاب
کی گئین تہین بعد ازان باقی رہی کہ کبہی جاتی ہی اور کبہی آتی ہی پس جو کوئی سنے اسکو کسی شہر مین
چاہیے کہ وہان نہ جاوے اور اگر شہر مین ہووے اور وہان وبا آوے تو وہان سے نکلے نہین اور صبر
کرے اور یہہ بہی حدیث مین آیا ہی کہ طاعون یعنے وبا ایک بیماری ہی مانند غدہ اونٹ کے
کہ مونہہ مین نکلتا ہی جو مسلمان کہ اوسے مرے شہید ہی اور جو کوئی ٹہیرا رہے شہر مین حالت وبا مین
مانند اوس شخص کے ہی کہ راہ خدا مین جہاد کرے اور جو کوئی بہاگے وبا سے مانند اوس کسیکے ہی
کہ جہاد سے بہاگا اور حاصل یہہ کہ بہاگنا وبا سے اور جانا وبا کی جگہ ممنوع ہی یہہ ہی بیان سفر کے
فائدونکا اور اسی جگہ سے نیت سفر کی ظاہر ہوئی کہ اگر نیک کام کی نیت ہی سفر مین تو ثواب پاویگا
والا ہیچ ہی اور یہہ ہی ظاہر ہوا کہ سفر یا اچہا ہی یا برا یا مباح سفر اچہا یہہ ہی کہ واسطے اعمال آخرت کے ہو
یعنی مثل تحصیل علم وغیرہ کے اور اگر واسطے حاصل کرنے حاجات دنیویہ کے ہو کہ زندگانی مین ضروری ہین
اور موجب خاطر جمعی اور حضور دل کی ہین وہ بہی داخل ہی اعمال آخرت مین اور طلب کرنا زیادتی کا از
قبیلۂ دنیا سے ہی اور مدار نیت پر ہی پس حاصل کرنا مال کا واسطے قوت عبادت کے اور خبر گیری فقرا کے
اعمال اخروی سے ہی یعنی اگرچہ زیادہ حاجت سے ہو اور نکلنا حج کے لیے واسطے سنانے اور دکہانے
لوگون کے واسطے دنیا کے ہی اور اعتبار نیت کا واجبات اور مباحات مین ہی اور حرام مین نیت اعتبار
نہین رکہتی ہاں مرتکب ہونا حرام کا جائز نہین یعنے مثلا حج وغیرہ کے لیے نکلا ہی یا تجارت کے لیے
نکلا ہی اور نیت اسمین اچہی ہی معتبر ہوگی اور اگر قضاقی وغیرہ کے لیے نکلے اور کہے کہ نیت میری یہہ ہی
کہ یہہ مال فقرا کو کہلاونگا یہہ نیت کچہہ کام نہ آویگی ایسا کام ہرگز نہ کرنا چاہیے اور ہمیشہ سیر و سیاحت
مین رہنا تشویش مین ڈالنے والا دل کا ہی مگر ہیچ حق قلندریون کے اور اکثر سیاح بیکار اور گدا پیشہ
ہوتے ہین اور اسکے فائدونمین سے نہایت فائدہ یہہ ہی کہ دلگیری دفع ہوتی ہی اور چاہیے کہ سفر اِرادہ
نیک سے کہنے والیکا واسطے طلب علم اور دیکہنے بزرگون کے ہو تا کہ آنکہہ دل کی کہلے اور طریق عمل و فکر کا
ہاتہہ لگے اور بعد اسکے اقامت یعنے وطن مین یا ایک شہر مین سکونت اختیار کرنی بہتر ہی **فصل دوسری**
بیچ آداب مسافرون کے وقت نکلنے سے پہر نے تک جب ارادہ سفر کا ہو تو چاہیے کہ اول حقوق
لوگون کے اور قرض قرض خواہونکے ادا کرے اور اگر امانتین لوگونکی رکہتا ہو تو اونکے سپرد کرے

اور بعد اس کے حقوق کا ایسے یوں بچوں دختر کا مہر ادا دے اور خرچ راہ حلال طلب ہم پہنچا وے اور خرچ
راہ اسعد (اسباب) سفر سے لے کہ رفقوں پر بھی فراخ ہو اور چاہیئے کہ سفر میں خوش خلق رہے اور اخلاق نیک
ظاہر کرے کیونکہ بہ مانت تجربہ آدمی کے خلق کا سفر ہی میں ہوتا ہی اور جو کہ سفر میں ساتھ قدم صحبت میں اور
حال صحبت کے ہی ظن میں ہی ہو سکے گو تاآنکہ ہمیں ایسے ہوتے ہیں کہ ظن میں راضی و خوش ہوں ہیں
ولیکن سفر میں تنگ ترین صلعم و کسر حکمہ مستتر ہیں اور حادثوں کی بہی اور کل اسمیں بہانے سوار ہو ماہی اور [illegible]
اسی سبب سے کہا ہی علماء نے کہ جس آدمی سے صحبت کلام کریا جاسکے زرہ دار سے اگر
ہمارے اور ہمسائے اور تمام حسن خلق مسافر کا اسمیں ہی کہ سامنا کر کرنے والے کے احسان کرے
اور رفیقوں کا مددگار رہے حسن خبر سے کہ جسکی ہو خواہ سوار ایسے ہو خواہ کہانے سے خواہ اور جس سے
اور کسی سا... جو تنقیع کے ہی خاطر اسکی جو سن کر مارے لیکن سے مداخلت بعض نگاہ سے کہ وہ
ہی سبب مع و حسب خاطر کی اور موجب رفع غم کی ہی اور جملہ آداب سفر سے یہ ہی کہ اول رفیق پیدا کرے
تنہا نکلے سفر کے سبب کہ سفر تنہا مشکل ہی اور اسی سبب سے کہا ہی علماء نے الرفیق ثم الطریق
لیکن چاہیئے کہ رفیق اسکا ایسا شخص ہو کہ مدد کرے اسکی دین میں اگر دین کی بات کوئی بھول جاوے
تو یاد دلا دے اسکو اور اگر یاد ہو مدد کرے اسکی کہ آدمی اپنے دوست اسے کے ہی یعنی اگر [illegible]
رفیق دیندار ہوگا تو یہ بہی اسکی صحبت میں دیندار ہوگا اور سچاں دوست کی ہی ہے کہ مدد کرے دین کے
اور حدیث میں منع آیا ہی تنہا سفر کرنے سے اور کم جماعت سفر کی تین آدمی ہیں لیکن اگر چار ہوں تو بہتر
حدیث میں آیا ہی کہ خیر الاصحاب اربعۃ اور وجہ اسکی یہ ہی کہ اگر تین آدمی ہونگے تو دو آدمی اگر
کسی کام کو جاوینگے جیسے کھانا وانا لینے کو تو ایک آدمی تنہا رہیگا اور رنجیدہ ہوگا کہ سفر جگہ وحشت و
محنت کی ہی اور اگر ایک جاویگا کام کو تو وہ دلگیر ہوگا کہ تنہا رہ جا جات اور معاملہ میں ہیگا میں عرب کو
مشکل ہی پس چار کا ہونا بہتر ہی کہ دو کام کو جاوینگے تو دو آپس میں باتیں وامن کرینگے رہیں گے
اور زیادہ چار سے نہیں چاہیں کہ بہت زیادہ میں حاجت ہے اور اگر ایسا ہو ماہی کہ جو کہ زیادہ حاجت
ہوا ہی روایات میں اہتمام اسکے حال کا سب کم ہوتا ہی اور چاہیئے کہ جماعت میں ایک شخص کو امیر کریں
کہ یہہ مرجع کرنا ہی جیسے تشبیہ یعنی دو ہوتے کو کر آیا ہی السلامۃ فی الوحدۃ والآفات فی
الاثنین یعنے جب ایک امیر ہوا تو گویا وہ اکیلا ہی کہ کوئی اسکے راسے میں شریک نہیں اور
یہ ہی ہی کہ عقلیں لوگوں کی بیچ اختیار کرنے منزلوں کے اور معین کرنے راہوں کے اور امور سفر کے
مختلف ہوتی ہیں پس اگر حاکم ایک نہ ہوگا تو باعث نزاع کا ہوگا اور انتظام امور میں فساد داخل ہوگا

اور ہونا ایک حاکم کا رفع کرتا ہی نزاع و فساد کو اور چاہیے کہ امیر ایسے کو کریں کہ بہت خوش خلق اور بہت
مہربان ہو اور عاقل و بخته کار ہو اور شیوہ احسان و ایثار کا رکہنا ہو اور نظر اسکی مختصر اوپر مصلحت رفقا کے ہو
عبد اللہ مروزی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں ہمراہ ہوا ابو علی کے سفر میں ابو علی نے کہا کہ ای عبد اللہ
تو امیر ہوگا یا میں کہا میں نے تم ہو کہا ابو علی نے کہ اطاعت حکم کی اور فرمان برداری امر میری لازم گنا
میں نے کہا کہ یوں ہی کرونگا پس ہمیشہ اوٹہاتا اسباب کا اور تمام خدمتیں ابو علی کرتے تھے اور مجھکو کبھی
خدمت میں مشغول نہ ہونے دیتے تھے ایک شب مینہ برسنے لگا تمام شب میرے سر پر چادر لئے کھڑے رہے
کہا میں نے اللہ اللہ مجھہ تو خدمت مجہی ہی کرنے دو کہا کہ نہ کہا تھا کہ اطاعت میری لازم گنا اور مجھکو ایسا
جانا پس پشیمان ہوا میں کہ کاش کہ امیر نہ جانتا میں اور جملہ آداب سفر سے یہہ ہی کہ رخصت کرے شہر کے رفیقوں کو
اور گہر کے لوگوں کو اور دوستوں کو اور وقت رخصت کے آپس میں ایک دوسرے کے لیے دعا
کریں اور مقیم مسافر کو کہے فِيْ حِفْظِ اللهِ وَكَنَفِهٖ وَزَوَّدَكَ التَّقْوٰى وَغَفَرَ لَكَ وَوَجَّهَكَ
لِلْخَيْرِ حَيْثُ تَوَجَّهْتَ اور مسافر مقیم کو کہے اَسْتَوْدِعُ اللهَ دِيْنَكُمْ وَاَمَانَتَكُمْ وَخَوَاتِيْمَ عَمَلِكُمْ
سونپتا ہوں میں اللہ کو دین تمہارا اور ایمان تمہارا اور انجام آخری عمل تمہارے
اور چاہیے کہ اہل و مال کو اور ہر چیز کو کہ متعلق اسکی ہی سپرد خدا تعالی کے کرے اور دعا کرے علی العموم

حکایت عجیبہ

کرے خاص کر کر بعضوں کے لیے مکر سے آیا ہی کہ امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ لوگوں کو مال بانٹ رہے تھے
کہ ناگہان ایک شخص آیا کہ اوسکے ساتھ ایک بیٹا تھا نہایت مشابہ ساتھ اوسکے امیر المومنین عمر نے پوچھا کہ یہ
کون ہی اور تجہسے کیا قرابت رکہتا ہی کہ میں نے کسیکو کسیکے ساتھ ایسا مشابہ نہیں دیکھا ہی اسنے کہا کہ اے
امیر المومنین یہہ بیٹا میرا ہی مجکو ارادہ ایک سفر کا درپیش آیا تھا اور اس لڑکیکی ماں حمل سے تھی اوسنے کہا
کہ تو جاتا ہی اور مجکو اس حال میں چہوڑتا ہی میں نے کہا کہ جو کچھہ کہ تیرے پیٹ میں ہی اسکو
خدای تعالے کے سپرد کرتا ہوں میں پس یہہ کہکر چلا گیا میں جب سفر سے پہر کر آیا میں
تو اسکی ماں مرگئی تہی ایک روز بیٹھا تہا میں اور لوگوں سے باتیں کر رہا تہا کہ ناگہاں اوسکی
گور پر ایک آگ یعنے روشنی دیکہی میں نے لوگوں سے پوچہا کہ یہہ کیا ہی لوگوں نے
کہا کہ یہہ گور ہی تیری بیوی کی ہر شب ایسی ہی روشنی دیکھتے ہیں ہم کہا میں نے کہ واللہ
وہ صائم الدہر اور قائم اللیل تہی یعنے یہہ روشنی اسکے سبب سے ہی پہر اوسکی
گور پر گئی کہ میں دیکہا کہ وہ روشنی ایک چراغ کی ہی کہ اوسکی گور پر روشن ہی
اور یہہ بیٹا تہا پاؤں مار رہا ہے ایک ہاتف غیبی نے آواز دی
کہ یہہ امانت تیرے ہے کہ سپرد خدا کے کی تہی تو نے اگر اسکے

مال کو سپرد کر دیا تو اوسکو یہی بتا گیا کہ جو کوئی خدا کو امانت سپرد کر دیتا ہے سلامت پاتا ہے اور جملہ آداب سفر کے
یہ ہے کہ پہلے سفر کے دو رکعت نماز استخارہ کی پڑھے کہ جو کوئی کسی کام میں استخارہ کر لیتا ہے انجام اوس
کام کا بخیر ہوتا ہے اور حدیث میں آتا ہے کہ سعادت بنی آدم کی بیچ ہی استخارہ اسکا پہلے شروع کرنے کے
کسی کام میں اور یہ بھی حدیث میں آیا ہے کہ آنحضرت اپنے اصحاب کو تعلیم کرتے تھے استخارہ جسکو
تعلیم کرنے سے سورہ قرآن کی یعنی سب اہتمام کرتے تھے اسکے سکھانے میں اور اگلے بزرگ ہر کام
میں استخارہ لازم سمجھے ہیں اور کیفیت استخارہ کی یہ ہے کہ دو رکعت پڑھے اسطرح کہ اول رکعت میں
سورۂ فاتحہ یعنی الحمد اور قل یا ایہا الکافرون اور دوسری رکعت میں الحمد اور قل ہو اللہ احد اور جب فارغ ہو
یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْتَخِيرُكَ بِعِلْمِكَ وَأَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَأَسْأَلُكَ مِنْ
یا اللہ تحقیق میں طلب خیر کی کرتا ہوں تجھ سے ساتھ سبب علم تیرے کے اور طلب قدرت کی کرتا ہوں ساتھ قدرت تیری کے اور مانگتا ہوں تجھ سے
فَضْلِكَ الْعَظِيمِ فَإِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا أَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا أَعْلَمُ وَأَنْتَ عَلَّامُ
فضل تیرے بڑے سے پس تحقیق تو قدرت رکھتا ہے اور میں قدرت نہیں رکھتا اور تو جانتا ہے اور میں نہیں جانتا اور تو بہت جاننے والا ہے
الْغُيُوبِ اَللّٰهُمَّ إِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّ هٰذَا الْأَمْرَ خَيْرٌ لِي فِي دِينِي وَمَعَاشِي
پوشیدہ باتوں کا یا اللہ اگر تو جانتا ہے کہ تحقیق یہ کام بہتر ہے واسطے میرے دین میرے میں اور روزگار میرے میں
وَعَاقِبَةِ أَمْرِي أَوْ عَاجِلِ أَمْرِي وَآجِلِهِ فَاقْدُرْهُ لِي وَيَسِّرْهُ لِي ثُمَّ بَارِكْ
اور انجام کام میرے میں یا اس جہان میں اور اس جہان میں پس حکم کر اور مقرر کر اوسکو واسطے میرے اور آسان کر اوسکو پھر برکت دے
لِي فِيهِ وَإِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّ هٰذَا الْأَمْرَ شَرٌّ لِي فِي دِينِي وَمَعَاشِي وَعَاقِبَةِ
میرے لیے اوس میں اور جو جانتا ہے تو کہ تحقیق یہ کام برا ہے واسطے میرے دین میرے میں اور روزگار میرے میں اور انجام
أَمْرِي أَوْ عَاجِلِ أَمْرِي وَآجِلِهِ فَاصْرِفْهُ عَنِّي وَاصْرِفْنِي عَنْهُ وَاقْدُرْ لِيَ الْخَيْرَ حَيْثُ كَانَ ثُمَّ
کام میرے میں یا اس جہان میں اور اوس جہان میں پس پھیر اسکو مجھ سے اور پھیر مجھکو اوس سے اور حکم کر اور مقرر کر میرے لیے بھلائی جہاں کہیں ہووے پھر
أَرْضِنِي بِهِ (راضی کر مجھکو ساتھ اسکے) ف حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو کوئی قصد کرے کسی کام کا وہ دو رکعت پڑھے سوائے
فرض کے اور پھر یہ دعا پڑھے اور مراد کام سے وہ کام ہے کہ مباح ہو اور مرد در کشتا ہو اوس کے کرنے نہ
کرنے میں مثل سفر کرنے اور بنانے عمارت اور کرنے نکاح اور مانند اسکے نہ مانند کھانے اور پینے شربت کے
کہ اسمیں استخارہ نہیں چاہئے اور اسیطرح استخارہ نہ کیا جاوے کرنے واجب اور سنت میں اور چھوڑنے
حرام و مکروہ سے پس بعد استخارہ پڑھنے سے جو بات اسکے حق میں مناسب ہوتی ہے اوس پر دل قرار پکڑ جاتا ہے
یہ حضرت شیخ نے مشکوۃ کی شرح میں لکھا ہے اور وقت سفر کے چار رکعت اور پڑھے حدیث میں آتا ہے

کہ خلیفہ نہین چہوڑتا ہی بندہ اپنے اہل مین کوئی خلیفہ کہ دوست زیادہ ہو خدا تعالیٰ کے نزدیک چار رکعت سے
کہ اداکرے اپنے گہر مین اوسوقت کہ باندہے کپڑے سفر کے پڑہے اونمین یعنے ہر رکعت مین سورۂ فاتحہ
اور قل ہو اللہ احد پہر بعد نماز کے کہے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَتَقَرَّبُ بِهِنَّ اِلَيْكَ فَاخْلُفْنِيْ اَهْلِيْ وَمَالِيْ
پس جو کوئی یہہ پڑہتا ہی حقتعالیٰ نگاہ رکہتا ہی اوسکے اہل و مال کو اور حفاظت کرتا ہی گرد اوسکے اوسوقت
تک کہ پہر کر آوے تمام ہوا مضمون حدیث کا اور جب گہر کے دروازے پر آوے یعنی باہر نکلنے کے لیے تو کہے
بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ رَبِّ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اَضِلَّ اَوْ اُضَلَّ اَوْ اَزِلَّ
نکلتا ہون مین ساتھ نام اللہ کے بہروسا کیا مین نے اللہ پر نہیں پہرنا گناہ سے اور نہ قوت عبادت پر مگر ساتھ مدد اللہ کی اے رب پناہ مانگتا ہون مین ساتھ تیرے اس سے کہ گمراہ ہوون مین یا گمراہ کیا جاؤں
اَوْ اُزَلَّ اَوْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ اَوْ اَجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ اور جب قدم راہ پر رکہے تو کہے اَللّٰهُمَّ بِكَ
یا پسلا یا جاؤن مین یا ظلم کرون مین یا ظلم کیا جاؤن مین یا جہالت کرون مین یا جہالت کی جاوی مجہپر یا اللہ تیرا نام لیکے
اِنْتَشَرْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَبِكَ اعْتَصَمْتُ وَاِلَيْكَ تَوَجَّهْتُ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ ثِقَتِيْ وَاَنْتَ
چلا مین اور تجہی پر بہروسا کیا مینی اور ساتھ تیرے چنگل مارا مینے اور طرف تیری متوجہ ہوا مین یا اللہ تجہی پر اعتماد ہی مجہکو اور تجہی سے
رَجَائِيْ فَاكْفِنِيْ مَا اَهَمَّنِيْ وَمَا لَا اَهْتَمُّ بِهِ اَللّٰهُمَّ زَوِّدْنِي التَّقْوٰى وَوَجِّهْنِيْ لِلْخَيْرِ اَيْنَمَا تَوَجَّهْتُ
امید ہی مجہکو پس کفایت کر مجہکو اوس چیز سے کہ فکر میں ڈالا ہے مجہکو اور اوس چیز سے کہ نہیں فکر کرتا مین اوسکی یا اللہ توشہ راہ دی مجہکو تقوی اور متوجہ کر مجہکو واسطے خیر کے جدہر کو متوجہ ہوؤن
اور یہہ دعا ہر منزل مین پڑہے جسوقت کہ نکلے اوس منزل سے اور جب گہوڑے پر سوار ہو تو کہے بِسْمِ اللّٰهِ
وَبِاللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مَا شَاءَ اللّٰهُ
اور ساتھ مدد اللہ کے اور اللہ بہت بڑا ہی بہروسا کیا مینے اللہ پر اور نہیں ہی پہرنا گناہ سے اور نہ قوت عبادت پر مگر ساتھ مدد اللہ بزرگ کے جو کچہہ چاہا اللہ نے
كَانَ وَمَا لَمْ يَشَاْ لَمْ يَكُنْ سُبْحَانَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ وَاِنَّا اِلٰى
ہوا اور جو کچہہ نہ چاہا نہ ہوا پاک ہی وہ ذات کہ تابعدار کیا اوسنے ہمارے لیے اسکو اور نہ تہی ہم واسطے اوسکی طاقت پانیوالے اور تحقیق ہم طرف
رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْحَامِلُ عَلَى الظَّهْرِ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ عَلَى الْاُمُوْرِ
رب اپنے کے البتہ پہرنیوالے ہین یا اللہ تو ہی سوار کرنیوالا ہی پشت سواری پر اور تجہی سے مدد چاہی جاتی ہی امور پر
اور مقصود ان دعاؤن سے یہہ ہی کہ بیچ وقت سفر کے التجا ساتھ حقتعالیٰ کے کرتا رہے اور توکل اوسپر
کرے اور نیکی چاہے اور مشغول ساتھ اوسکے رہے اور جملہ آداب سفر سے یہہ ہی کہ روز پنجشنبہ کے سفر کرے
کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہمیشہ اسطرح کرتے تہے اور چاہیے کہ وقت صبح کے سفر کرے حدیث مین آیا ہی
کہ فرمایا آنحضرت نے حق تعالیٰ برکت دے میری امت کو بیچ صبح روز پنجشنبہ کے یعنے جو کام اسمین کرین برکت
پاوین اور ہر کام مین مستحب یہہ ہی کہ شروع صبح کو کرے کہ یہہ وقت برکت کا ہی اور چاہیے کہ بعد از طلوع ہونے

وسلم سے اور مداومت کی انکے پڑہنے کی بہتر ان کے بیانات مین اور زیادہ تر ین انکے سے تو شہ یز
یہان تک کہ بہتا ہون مین سفر اپنے سے نقل کی بہ ابو یعلے نے اور منزل پر اوترکر پڑہے اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ
اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ کہ اسکی بڑی فضیلت آئی ہی منقول ہی بسار صحابی سے روایت ہی
کہ جسنے یہہ دعا پڑہی متعین ہوتے ہین اوسپر ستر ہزار فرشتے کہ دعا بخشش کی کرتے ہین اسکے لیے
اور اگر مرتا ہی تو شہید مرتا ہی یہہ روایت ملا علی قاری نے حصن حصین کی شرح مین نقل کی ہی اور
صحیح مسلم مین روایت ہی کہ ایک شخص نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوکر
عرض کیا کہ آج کی رات ایک بچھو کے کاٹنے سے کیا ایذا اوٹہائی آپنے فرمایا آگاہ ہو اگر
کہتا تو جسوقت کہ شام کرتا اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ تو ضرر نہ پہنچاتا تجکو اور
جو کوئی منزل پر اوترکر یہہ پڑہے تو نہین ضرر کرتی اوسکو کوئی چیز جب تک کوچ کرے
یہہ روایت مشکوۃ مین ہی اور ابن نجار نے اپنی تاریخ مین روایت کی ہی حضرت
علی رضہ سے کہ وہ نقل کرتے ہین رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا آپ نے
کہ جو کوئی ارادہ کرے سفر کا پس پکڑے دونو بازو اپنے گہر کے دروازے کے اور
پڑہے گیارہ بار قل ہو اللہ احد ہوتا ہی اللہ تعالے نگہبان اسکا یہان تک کہ
پہرے یہہ روایت تفسیر در المنثور مین ہی اور اور بہت دعائین تفصیل سے کتاب حصن حصین
وغیرہ مین منقول ہین جو چاہے سو پڑہے اور جملہ آداب سفر سے یہہ ہی کہ روز و شب مین
محافظت اور احتیاط سے رہے دشمنین تنہا نہ چلے اور قافلہ سے الگ ہو شاید
کہ کوئی گہات مین ہو یا ہمراہی سے رہ جاوے اور رات مین جاگتا رہے اور
بخبر نہ سووے آیا ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم جب اول شب سفر مین
سوتے تو بازو اپنا نیچے سر مبارک کے بچہاتے اور آخر شب مین سوتے
تو بازو کہڑا کرکر سر ہتہیلی پر رکہہ کر سوتے تہے کہ اسمین بہت غفلت نہیں ہوتی
سونے مین اور جلدی جاگ اوٹہتا ہی اور مستحب یہہ ہی کہ رات کو نوبت
بہ نوبت جاگتے رہین اور جب کوئی دشمن یا درندہ رات مین یا دشمن قصد
ایذا کا کرے تو آیۃ الکرسی اور قل ہو اللہ احد اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ
برب الناس پڑہے اور پناہ ساتہہ خدا کے ڈہونڈہے اور توکل او سپر کرے اور
مدد اوستے چاہے اور جملہ آداب سفر سے یہہ ہی کہ اگر سوار ہو تو سواری پر رحم کرے اوسکی طاقت سے زیادہ

بوجھ ہو سکے اور نہ پیر بیماری کہ مر جاوے اگر سکے تب مارنا جائز ہی اور سواری پر سو دی نہیں اگر ان
ہو ئے تندی کی حالت میں بوجہ سب تو جاتا ہی مدلکا اس سو دی نہیں اور اگر کہوڑ کسی دیر اور لشکر کے
سواری پر سے تو اسمیں بہت مہربانی اور رحم ہی اسپر اور بعض اگلے بزرگ وقت کرایہ کے ہر ٹہلکر کیسے
کہ سواری پر سے اور بیکے بیس اور اسکے مقابلہ میں کرایہ زیادہ دیتے تھے اور بعد اران اور سکتے
کہ اسمیں لشکار ہی جانور پر ہی اور کرایہ کو دینے والے پر بھی شرط کی تھی کہ اوتر سکے بیس اور
اسکے عوض میں کرایہ بھی زیادہ دیا اور باوجود اسکے جو اوپر سے رحم کر کر جانور پر احسان جانور ہی ہی
اور اسکی مالک پر بھی اور جو کوئی جانور پر زیادتی کر گیا در قیامت کے اوسے پوچھا جاویگا اور جاننا
کہ گنہگاری ہے کہ کرایہ میں قصہ جھگڑا کرے کہ آسان اور چشم پوشی کرنی معاملات میں فضائل اعمال
سے ہی اور جانے کہ زیادہ اوس چیز سے کہ شرط کی ہی نہ لادے جانور پر اگرچہ تہوڑا سا ہے تی اصل میں
تو سوکیا ہی ییسے اجارت دی ہی ولیکن طریقہ اہل ورع کا یہ نہیں ہی اسلیے کہ احتیاط اسمیں ہی یہلے
کہ خراب کرنی تہوڑی سی زیادتی پر نہ رفتہ رفتہ بہت سی زیادتی کی طرف کھینچ لیجاتی ہی اور جو کوئی عمل
سببے پر بیر کرے حرام میں پڑجاتا ہی اور جملہ آداب سفر سے یہ ہی کہ جن چیزوں کی حاجت سفر میں پڑتی ہی
مانند مسواک اور کنگہی اور مانند انکے ہمراہ رکہے حدیث میں آیا ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سفر
میں سرمہ دانی اور آئینہ اور مسواک اور کنگہی اور مقراض اور قارورہ ہمراہ لیتے تھے اور سرمہ لگانا نزدیک
سونیکے سنت ہی فرمایا ہی آنحضرت نے کہ لازم پکڑو تم سرمہ لگانیکو نزدیک سونیکے اسلیے کہ وہ زیادہ کرتا ہے
صفائی کو اور اگاتا ہی بالوں کو یعنے پلکوں کو اور ہر آنکھ میں تین سلائیاں لگاوے اور ایک روایت میں آیا ہی
کہ داہنی آنکھ میں تین سلائیاں اور بائیں میں دو لگاوے اور موزے حائل اور رسی کو زیادہ کیا ہی
یعنی یہ بھی رکہے ہیں اور بعضوں نے کہا ہی کہ جس وقت کے ساتہ حائل اور رسی ہمیں ہی دلیل ہی اسکے
نقصان دین اور رکہنا اسکا واسطے احتیاط طہارت کی اور دہونے کپڑے کے ہی یعنی حائل اسلیے ہی کہ اوسے
محفوظ و پاک رہے اسمیں اور رسی واسطے خشک کرنے دہوئے ہوئے کپڑوں کے اور واسطے پانی
کہینچنے کے ہی اور متقدمین یعنی صحابہ اور تابعین نے اکتفا تیمم پر کیا ہی اور کپڑے زمین پر خشک
کر لیتے تھے اور یہ نہایت بہتری ہی لیکن حائل اور رسی رکہنی بدعت ہی ولیکن بدعت حسنہ ہی اور
بدعت بری وہ ہی کہ تغیر کرے سنت قدیمہ کو اور جو چیز کہ مدد کرے سنتوں کی وہ مستحسن ہے اور احتیاط
طہارت ظاہری میں خوب ہی جس وقت کہ سبب فوت ہونے اوس عمل کی کہ اصل ہی اور اگر

فوت ہونے ایک ایسے امر کی ہو کہ افضل ہی اوتنی تو خوب نہین ہی وہ احتیاط اسیلیے کہا ہی علما نے کہ عالم کو
نچاہیے کہ آپ کپڑے دہووے اگر قدرت دہلانے کی رکہتا ہو اسلیے کہ اس مدت مین مشغول علم مین نہین ہوئیگا
کہ افضل اعمال ہی اور بعضی کہ واسطے وضو کے راہ دور دراز جاتے ہین تا جاری پانی پر پہنچین حقیقت مین
عبث کرتے ہین کیون اس زمانہ مین مشغول ذکر و فکر مین ہون کہ عمل دل کا ہی اور یہہ مخالف عمل صحابہ اور
متقدمین کے ہی کہ انکو صاف کرنا دلکا ضرورتر تہا ستہرا کرنے بدن کیسے یہان تک کہ صحابہ بعض اوقات
بعد از کہانیکے ہاتہہ نہ دہوتے تہے اور پانو کے تلو سے ہاتہہ کو صاف کر لیتے تہے بسبب اسکے کہ کمال
مستغرق ہوتی تہے اوقات انکی عمل قلبی مین اور فرصت نہوتی تہے اسکی کہ مقید ہون ہاتہہ دہونیکے اور جملہ آداب
سفر سے کہ متعلق ساتہہ حالت پہرنیکے طرف وطن کے ہی یہہ ہی کہ جب قریب اپنی منزل کے پہنچے تو پہلے
آنیکے کسیکو گہر مین بہیجے اور یکایک نہ چلا آوے کہ حدیث مین اوسنے منع کیا ہی آن سرور صلی اللہ علیہ
وسلم جب تشریف لاتے سفر سے تو اول مسجد مین آتے اور دو رکعت ادا کرتے بعد ازان گہر مین آتے
اور چاہیے کہ واسطے گہر والون کے اور اقربا اور دوستون کے تحفہ لاوے بحسب مقدور کے
کہ یہہ سبب فرحت دل و باعث ازدیاد محبت کا ہی اور جملہ آداب سفر سے کہ متعلق ساتہہ باطن کے ہی
یہہ ہی کہ نیت سفر مین کار آخرت کی ہو یا اوس چیز کی کہ مددگار ہو کار آخرت مین اور اگر سفر سبب زیادتی
دین کا نہو تو نکرے اور جب رغبت اپنے دلکی متغیر پاوے تو توقف کرے یا پہر آوے اور چاہیے
کہ ہر شہر کے داخل ہونے سے قصد دیکہنے بزرگون اوسکے کا ہو اور کوشش اسمین کرے کہ ہر ایک سے
طلب فائدہ کی چیز کرے اگرچہ ایک ہی بات ہو اور بقصد فائدہ کی چیز طلب کرنے سے نفع اوٹہانا ہو
اوسنے نہ بیان کرنا اوسکا اور قصہ خوانی اور جو کچہہ کہ سفر مین دیکہے عجائب و غرائب اوسکو بہی بیان نکرے
اور یہہ نہایت ریاضت ہی اور اگر بیان بہی کرے تو بقدر حاجت کے کرے اور کسی تقریب سے
کہے اور کسی شہر مین زیادہ سات یا دس دن سے قیام نکرے مگر یہہ کہ جس شیخ کی زیارت کو گیا ہو وہ حکم
کرے زیادہ رہنے کا اور اگر کسی ملاپ دار سے ملے تو زیادہ تین روز سے اوسکے ہان نہ ٹہرے
کہ یہہ حد ہی ضیافت کی مگر کہ اوسکو جدائی تیری ناگوار ہو اور تغیر ہو تو زیادہ رہنے کے سبیلے اور اگر قصد
کسی شیخ کی زیارت کا کرے تو زیادہ ایک روز و شب سے نرہے یعنے اسلیے کہ بزرگونکو تکلیف
دینی اچہی نہین اور سفر مین عیش و عشرت مین مشغول نہو کہ اس سے برکت سفر کی جاتی رہتی ہی اور جس
شہر مین جاوے اول وہانکے بزرگون کو دیکہے ساتہہ ترتیب فضیلت کے یعنے اول بہت بڑے
بزرگ سے ملے پہر اوس سے کم درجہ والے سے پہر اوس سے کم سے اور اگر بزرگ گہر مین ہو تو اوسکے دروازیکو

نہ کھنکارے اور تکلف نکلنے کی اوسکو نہ دے مگر جب اشارہ کرے یا وہ آپ نکلے اور جب تو دیکھے
تو ادب سے اوسکے آگے بیٹھے اور بعد پوچھے بات نکرے اور اگر پوچھے تو بقدر سوال کے
جواب دے اور اوسے مسئلے بغیر اوسکی رضا کے نہ پوچھے اور جس شہر کا تو مسافر آوے وہاں کے
صلحا کی قبروں کی زیارت کرے اور اگر نہ جانے تو وہاں کے رہنے والوں سے پوچھ لے اور بدون
ضرورت کے اپنی حاجت کسی سے ظاہر نکرے اگر جانتا ہو کہ وہ قبول کریگا اور راہ میں تسبیح
ذکر و فکر میں مشغول رہے اور بہتر یہی ہے کہ ذکر دل میں کرے لوگوں کو سنا دے نہیں اور اگر کوئی
اوس سے کچھ بات پوچھے تو ذکر کو ترک کرے اور جواب دے بعد اوس کے پھر ذکر کرنے لگے کہ اسکو
سب حال ہی اپنے حال کے پوشیدہ کرنے میں برخلاف نفس کے اور اگر اسکو خدمت صلحا اور فقرا کی
نہ ملے تو سفر نکرے کہ مقصود سفر سے یہی ہی لیکن مقصود نہیں سفر کرنا کہ اوس میں ہی کہ اس نعمت کی
قدر کی اور سفر بے فائدہ اختیار کیا اور جب سفر میں کچھ تقصیر و نقصان معاینہ کرے اس خطرہ میں کہ
شہر میں رکھتا تہا جانے کہ یہ سفر علی ہی لیکن پہر آوے اور چاہیے کہ ارادہ کرنے والا سفر کا اول
خواہش نفسانی کو اپنے میں سے دور کرے تا سفر میں خوار ہو ورنہ جو تابع خواہش نفس کا ہی ہمیشہ
خوار ہی اور جملہ آداب سفر سے اور واجبات اسکے سے یہ ہی کہ پہلے سفر کے رخصت شرع کی احتیاج
ہوتی ہی اوسکی سفر میں اور تیمم کا مسئلہ کا اور اوقات نماز کا اور مانند اسکے اس قسم کے علم سے کہ تعلق ہی
ساتہ سفر کے سیکہے یا سفر اسکا باعث گمراہی کا ہو واللہ الموفق

## باب ساتواں بیچ امر معروف

اور نہی منکر کے اور اس باب میں سات فصلیں ہیں

## فصل پہلی بیچ فضیلت امر معروف اور نہی منکر کے

حال کا امر معروف اور نہی منکر فرائض میں سے ہی موجب آیتوں اور حدیثوں اور اقوال صحابہ کے و لیکن فرض
کفایہ ہی یہ فرض جب اگر ایک شخص بجا لاوے تو سب سے ساقط ہو جاتا ہی اور دلیل جسکے
حکم فرض کفایہ کا ہی قرآن مجید میں فرماتا ہی اللہ تعالے كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ
تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ اچہا ہونا اس امت کا بیان کیا ساتہ امر معروف
اور نہی منکر کے اور یہ بہی فرماتا ہی تَعَاوَنُوا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوَى وَلَا تَعَاوَنُوا عَلَى الْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ
اور قرآن میں مانند اسکے آیتیں دلالت کرنے والی امر معروف اور نہی منکر کے بہت سی آئی ہیں اور
حدیث میں آیا ہی کہ کلام بنی آدم کے سب باعث ضرر کے ہیں مگر امر معروف اور نہی منکر اور ذکر
حق تعالے کا اور حدیث میں آیا ہی کہ ایکروز آنحضرت نے ساتہ ایک جماعت صحابہ کے خطاب
کیا اور فرمایا کہ کیسا حال ہوگا تمہارا اوس وقت میں کہ سرکشی کریگی عورتیں تمہاری اور فسق کرینگے

اسوقت تک مین غیرت دین سے اور غیرت حق سے اگر کرتا تھا اب میرا بار بستر طرح کے ہوا یعنے تیری حکم پیس
مین ثمین دوست رکھتا اسکو حکم فرما اپنے ملازمین کو کر مجکو ساتھ سلامتی سے نکال دین اور تیرے قلمرو سے
باہر نکالین پس وہ نکل گئے جبتک کہ وہ مستعضد کا تھا وہ بعداً مین نہین آئے رحمت کرے اللہ آن پر اور
یہی آیا ہے کہ ہارون رشید حج کے لیے آئے تھے جب کوفہ مین پہنچے تو چند روز اوسمین قیام کیا
بعد ازان وہان سے کوچ کیا اور لوگ شہر کے اونکے دیکھنے کے لئے باہر نکلے اور بہلول دانا بھی نکلے
اور ایک کوڑی پر بیٹھ گئے اور لڑکے اونکے گرد جمع تھے ناگہان ہودج خلیفہ کا نمودار ہوا بہلول نے آواز
بلند سے پکارا کہ انی امیر المومنین اے امیر المومنین ہارون نے نقاب سامنے سے اوٹھا لے اور
کہا لبیک اے بہلول یعنے فرمائے کیا فرماتے ہو فرمایا بہلول نے کہ اے امیر مومنین ہمنے سنا
ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم عرفات سے پہرے تھے اور اوٹنی پر سوار تھے نہ ماریب تھی اون
کے آگے اور نہ ہٹو ہٹو اور نہ بڑہ ہے جاؤ یہ طمطراق تیرے ساتھ کیسی ہی اے امیر المومنین
تواضع کر تواضع اور تکبر کو چھوڑ ہارون رشید رویا یہان تک کہ آنسو اوسکے زمین پر گرے اور کہا اے
بہلول کچھ اور نصیحت کیجئے رحمت کرے خدا اے تعالے تجپر کہا بہلول نے ای امیر المومنین
جس شخص کو کہ خدا تعالی نے مال دیا اور جمال دیا پس خرچ کیا مال اپنا اور پارسائی کی ساتھ جمال اپنے
کے حق تعالی اوسکو بیچ خالص دیوان اپنے کے جملہ ابرار سے لکھتا ہی کہا ہارون نے کہ خوب
خوب کہا تمنے ای بہلول کچھ مانگو تا دون مین تمکو کہا جو کچھ مجکو دیتے ہو وہ اوسکو دو کہ اوس سے از راہ
ظلم کے لیا ہو مجکو اسکی حاجت نہین کہا ہارون نے ای بہلول اگر تجپر کچھ قرض ہو دے تو ادا
کرون مین کہا اے امیر المومنین یہ تمام علما کوفہ مین جمع ہین اتفاق رکھتے ہین اسپر کہ ادای قرض ساتھ
قرض کے جائز نہین یعنی تو نے جو از راہ ظلم کے مال لوگونکا لیا ہی تو وہ قرض اونکا تجپر ہوا اوسے
تو چاہتا ہی کہ مین قرض اپنا ادا کرون پس قرض سے قرض کیونکر ادا کرون کہا ای بہلول کچھ تو قبول کر کہ تیرے
ایکدن کا قوت ہو بہلول نے سر آسمان کے طرف اوٹھایا اور کہا ای امیر المومنین ہم اور تو سب بندی خدا کے
ہین محال ہی کہ تجکو یاد کرے اور مجکو فراموش ہارون نے نقاب منہ پر ڈالی اور چل کھڑے ہوے اور بہت سخت
کلمے بیچ رد سلاطین کی خط سفیان ثوری رحمۃ اللہ کی مین ہین کہ ہارون رشید کو لکھا تھا اسکو نقل کرتے ہین ہم
اور فصل کو ساتھ اسکی ختم کرتے ہین ہم آیا ہے کہ جب ہارون خلیفہ ہوا اور امر خلافت کا سپرد اوسکے ہوا تو علما او
صلحا سب مبارکباد دینے کے لیے اوسکے پاس آئے اور اوسنے دروازے خزانونکے کھول دیے اور ہر ایک کو انعام
اکرام خوب سا دیا اور ہارون پہلے خلیفہ ہونے کی ہمنشین زاہدون اور عابدون کا رہتا تھا اور سفیان ثوری سے بھائی چارہ

رکھتا تھا اور سفیان سے جب تیرا اوسکی خلافت کی سُنی تو اُسے ملاقات ترک کی اور صورت اوسکی
دیکھنی گوارا نہ کی مشتاق اُنکی ملاقات کا تھا چاہا کہ اُنکو اپنے پاس طلب کرے اور اونسے حدیث سُنے
ایک خط سفیان کو لکھا مضمون اوسکا یہ تھا بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ خط ہی بندۂ خدا ہارون امیر
کیطرف سے طرف سفیان دینی بھائی اپنے کے ای برادر اسکے اپنے بھائی مومن سے پوچھا جاتا ہی کہ بھائی
سے بیچ بھائی چارہ کرنے کے آپس کیا فضیلت رکھی ہی اور ہمکو جیسا کہ رابطہ ہم اور آپکا تھا ویسا ہی
محکم ہی اور خلعت خلافت کی کہ تمہاری حد میں رکھا تھا اب ہی باقی ہی اگر یہ بھاری بوجھ
سلطنت کا گردن میں نے میری گردن پر رکھا ہی ہوتا تو تمہاری ملازمت میں حاضر ہو جاتا کہ کوئی امر
دوستوں میں سے التماس یہی کہ جسے مجھکو میں دیکھا اور مبارکباد دی اور جیسے ہی خزانے اپنے
اوپر کھول رکھی ہیں اور ہر ایک کو انعام و اکرام دیا اور تم نہ آئے اشتیاق ملاقات کا بیشی اور یہ خط
بسبب شوق کے لکھا ہی اور ہم جانتے ہو کہ مومن کی ملاقات و صحبت کی کیا کچھ فضیلت آئی ہی امید ہی کہ تم
دیکھتے خط کے جلدی آؤ اور بعد اسکے توقیع کر کے والسلام جب خط تمام ہوا تو حاضروں سے آدمی کو بلایا
کہ کیا دے کوئی مخصوص ہمراہی سفیان کے حضرت میں کر جاتا کہ اوسکے سامنے جا دے ایک شخص تھا
عباد نام اوسکو وہ خط دیا اور کہا کہ کوفہ کو جا اور مسجد سے سفیان کا پوچھ لینا وہاں سفیان ثوری کو تلاش کر کر
یہ خط میرا دینا اور جو کچھ اوسنے بولے تو ذرہ ذرہ یاد رکھنا اور مجھے آ کر کہنا عباد کہتا ہی کہ میں کوفہ میں
پہنچا اور مسجد میں گیا دیکھتا ہے کہ سفیان بیچ میں بیٹھے ہیں اور ایک جماعت نے گرد اونکے حلقہ
باندھا ہی اسطرح کر گویا چور ہیں کہ اُنکو بادشاہ ظالم کے آگے لائے ہیں اور اونسے اونکے قتل کا حکم دیا
جب نظر سفیان کی مجھ پر پڑی تو گھبرا کر اٹھ کھڑے ہوئے اور کہا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ
الرَّجِيْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ اللّٰهُمَّ مِنْ طَارِقٍ يَطْرُقُ اِلَّا بِخَيْرٍ اور اونکے کلمہ سے
میرے دل میں ڈر آیا ناگہ میں مسجد سے باہر آیا جبکہ میں باہر آیا تو سفیان نماز میں مشغول ہوئے
گھوڑے کو مسجد کے دروازے پر باندھا اور اندر گیا اونکے ہمنشینوں میں سے میری طرف نگاہ کی
اور مارے ہیبت کے مراد بر ہوا سکا اور مجھکو بیٹھنے کا اشارہ کیا پس بیٹھا میں مجھکو نہیں اونسے کسی
نے سر اوپر کر کے نظر سے اونکو دیکھا ہے اور گمان کرتا ہے کہ سفیان سوتی ہی ہیں کہ ناگہ بولے
لوگوں نے کہا ہاں یہی ہیں خط اونکی طرف ڈال دیا ہی وہ اچھلے اور بھاگے گویا کہ سانپ مسجد کی
محراب میں سے نکلا ہی پھر ہاتھ پر کپڑا لپیٹا اور خط کو پکڑا اور ان لوگوں کی طرف کہ اونکے پیچھے
بیٹھے تھے خط کو ڈال دیا اور کہا کہ پڑھے تم میں سے کوئی اس خط کو کہ گناہ کر میں پناہ ڈھونڈھتا ہوں

سامنے خدا کے اسلئے کہ جھوٹوں میں اوس چیز کو کہ چاہی اوسکو ایک ظالم نے جب خط سن چکے تو کہا کہ اس خط کی
پشت پر لکھو لوگوں نے کہا کہ ای ابا عبد اللہ وہ خلیفہ ہی اگر ایک ورق کاغذ پر لکھیں ہم تو بہتر ہو کہا لکھو اسکی پشت پر
اگر یہہ کاغذ وجہ حلال سے کمایا ہی تو جزای خیر پاوی اور اگر وجہ حرام سے ہی تو عذاب دیا جاویگا اوپر
اسی پر اسلیے لکھواتا ہوں کہ تا جس چیز کو کہ ظالم نے چھوا ہی ہمارے پاس نہ رہے کہ ہمارے دین کو خراب
نکرے کہا لوگوں نے کہ کیا لکھیں ہم کہا لکھو بسم اللہ الرحمن الرحیم یہہ خط ہی بندۂ مردہ سفیان بن سعید ثوری کا
طرف بندہ کے کہ مغرور ہی ساتھہ آرزوؤں کے کہ نام اوسکا ہارون رشید ہی کہ سلب کی گئی ہی اوس سے حلاوت
ایمان کی ای ہارون رشید اسکے جان کہ لکھتا ہوں میں تجکو اور معلوم کرواتا ہوں تجکو کہ میں نے قطع کیا تجھسے ملاپ تیرا
اور بیزار ہوا میں تیری دوستی سے اسلیے کہ تو نے آپ اپنے اوپر گواہ کیا مجکو اور حاضرین مجلس کو اس مضمون پر
کہ لکھا تو نے کہ کھولے میں نے دروازے بیت المال کے مسلمانوں کے لیے اور خرچ کیا میں نے مال اونپر بغیر حق کے
اور صرف کیا میں نے غیر مصرف میں اور اکتفا نکیا تو نے اس خط پر کہ لو بلکہ مجکو بھی گواہ کیا لو ای
جان کہ میں اور بہار مہرنے گواہی دینگے فردای قیامت کو آگے خدا تعالی کے اوس چیز پر کہ کی تو نے ای
ہارون صرف کیا تو نے مال مسلمانوں کا بغیر رضا انکے آیا راضی ہے پر سے اس فعل پر فقرا اور مسکین اور
مولفۃ القلوب اور مجاہدین فی سبیل اللہ اور مسافر آیا راضی ہے حافظ قرآن اور اہل علم اور یتیم اے ہارون
لبیث ذاماں ابنا اور تیار ہو جواب اس سوال کے لیے اور تدبیر کر اس بلا کے لیے کہ اوپر تیرے پہنچی اوس وقت
کہ کہڑا کرینگے تجکو آگے حاکم عادل جل جلالہ کے ای ہارون سلب کی گئی تجھسے حلاوت علم و زہد کی اور لذت
قرآن کی اور ہمنشینی نیکوں کی اور راضی ہوا تو اسپر کہ ظالم ہووے اور ظالموں کا پیشوا ہووے ای
ہارون تخت پر بیٹھا تو اور چادر تکبر کی اوڑہی تو نے اور اپنے دروازہ پر پردہ عزت کا کھینچا تو نے
مشابہت رب العالمین کے ساتھہ پیدا کی تو نے ظالموں کو اپنے دروازہ پر بٹھایا تو نے تا لوگوں پر
ظلم کریں اور داد بے انصافی کی دیں اور آپ شراب پیویں اور لوگوں پر حد شراب کی ماریں آپ زنا کریں
اور خلق پر حد قائم کریں آپ چوری کریں اور چوروں کے ہاتھہ کاٹیں نہیں جانتا ہی تو کہ گناہ انکا
تجھپر ہوگا ای ہارون یاد کر اوس ساعت کو کہ پکاریگا پکارنے والا یعنی اللہ پکاریگا احشروا الذین ظلموا تیرے
(جمع کرو اون لوگوں کو کہ ظلم کیا)
ہاتھہ اور گردن پر طوق ہوگا اور ظالم گردا گرد تیرے ہوں گے اور تو آگے اور پیشوا اونکا ہوگا اور نیکیاں تیری
اور کی ترازو میں ہونگی اور تیری ترازو میں بلا پر بلا اور ظلم پر ظلم ہوگا کان رکھہ میری نصیحت پر اور یاد کر میری
وصیت کو کہ میں نے تیری نصیحت میں کچھہ چھوڑا نہیں ہی ای ہارون خدا سے ڈر اور رعیت کی رعایت
کرنے میں کوشش کر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی محافظت کر اور سرداری کو سنوار کر ملک

وجاه سے ہی اور حسیر کہ حب دنیا غالب ہوگی احتساب اوسکا اوپر اوزال ور چہوٹونکے ممکن نہین جیہ جاے
بادشاہون اور بڑون اوپر والبد المستعان علی کل حال خدایا خداوندا اہلک کو خصلت نیک نصیب فرما حدلا
نیکی دے اور بدی سے دور رکہہ خدایا ہمکو ہمپر نہ چہوڑ یعنے فکر اور سوچ بچار اپنے امور کی آپ مرے
بلکہ تو مددگار و کارساز ہمارا ہو کہ ہمسے کچہ نہین ہوسکتا انک لیس عفو حلیم جواد کریم
ملک بر رؤف رحیم ارحم الراحمین فصل چھٹی بیچ منکرات کے کہ مرئی حالی ہین عادات کے
جان کہ حصر کرنا تفصیلون جزئیات منکرات کا مشکل ہی لیکن اس فصل مین مجملات انکے بیان ہوتے ہین کہ انسے
تفصیلین انکی بطریق قیاس کے نکال سکتے ہین دوسرے یہہ کہ جاننا چاہیے کہ جو کچہ کہ مکروہ ہی منع کرنا اوسے
مستحب ہی اور سکوت کرنا اوسپر مکروہ اور جو کچہ کہ حرام ہی منع کرنا اوسے واجب ہی وقت قدرت کے اور سکوت
اوسپر حرام اور جہان کہ مطلق منکر کہا ہی علما نے یا منکر محظور یعنے ممنوع مراد اوسے حرام ہی اور تمام منکرات
کہ یہان مذکور ہین منکرات مسجدون اور بازارون اور راہون اور حماموں اور ضیافتون کے ہین اسی پر منکرات
مساجد کے از انجملہ وہ مین کہ لوگ نماز مین بے احتیاطی کرتے ہین اور تعدیل ارکان اور طمانینت رکوع اور سجود بجا
بجا نہین لاتے ہین اور یہہ مکروہات سے ہین بموجب مذہب امام اعظم کے اور مفسدات نماز سے ہین بموجب
مذہب امام شافعی کے پس منع کرنا انسے بموجب مذہب انکے واجب ہوا اور بموجب مذہب ہمارے مستحب
ف تعدیل ارکان اور طمانینت سے مراد ہی ٹہیرنا رکوع اور سجود مین بقدر تسبیح کے تا اعضا اپنے
اپنے ٹہکانے پر آجاوین پس یہہ واجب ہی رکوع و سجود مین اور اسیطرح بعد رکوع کے اور دونون
سجدونکے بیچ مین ٹہیرنا اوسیطرح مذکور کے واجب ہی بحسب تحقیق علمای محققین کے پس اسکا ترک کرنا
مکروہ تحریمی ہی اور نماز بہت ناقص ہوتی ہی اسکے ترک کرنے سے واجب ہی کہ اوس نماز کو پہر کے
پڑہے اور جو کوئی کسے سے نماز مین کچہ دیکہے مانند نجاست کپڑے کے اور پہیرے ہوئے کے
قبلہ سے اور مانند اسکے اور اسپر سکوت کرے تو اس خیر مین شریک ہوتا ہی کہ حدیث مین
اسیطرح وارد ہوا ہی بلکہ ہر گناہ وقت قادر ہونیکے اسکے منع کرنے پر یہی حکم رکہتا ہی حدیث مین
آیا ہی کہ سننے والا غیبت کا کہ سنکر سکوت کرے بیچ حکم کرنے والے غیبت کے ہی اور جملہ منکرات
مسجد کے سے غلط پڑہنا پکار کر قرآن کا ہی اور منع کرنا اوسے اور سکہانا صحیح کا واجب ہی اور اگر
کوئی مسجد مین معتکف ہوا اور اکثر اوقات اوسکی بیچ سکہانے صحت قران اور منع کرنے منکرات مسجد کے صرف ہو
اور مشغول ہونے سے ساتہ نفل اور ذکر اور فکر کے باز رہے تو بہتر ہی اور ثواب اسمین زیادہ ہی کہ فائدہ اسکا
اور ونکو پہنچتا ہی اور فائدہ نوافل کا اپنی ہی نفس کے لیے ہی اور فضیلت عبادت متعدی کی عبادت لازمی پر بہت ہی

اور جو کوئی قرآن پڑھے میں خطا کرے اگر غلطی سیکھنے کی اور قدرت اوسپر رکھے تو چاہیے
کہ اوسکو پڑھنے سے پہلے سیکھنے کے منع کرے کہ پڑھنا قرآن کا ساتھ خطا کے گناہ ہی اور اگر زبان
اوسکی صلاحیت سیکھنے کی نہیں رکھتی ہی اور اگر خطا ہی کرتا ہی تو چاہیے کہ بہت نہ پڑھے اور قدر ضرور
پر اور واسطے پڑھنے کے جائز ہوا اوسے نماز اختصار کرے اور اگر خطا اسکی کم اور صحت بہت ہی تو نہیں اگر زیادہ قدر
ضرورت سے پڑھے تو مضایقہ نہیں ولیکن چاہیے کہ آواز پست سے پڑھے جلدی سے پڑھے
یاد و ہرا سے اور اگر اوسکو منع کرے تو نہیں ایک وجہ گستاخی لیکن اگر شوق اسکا ساتھ قراءت کے
اور انس اسکو ساتھ قرآن کے بہت ہی اگر وہ پڑھے اور اوسکو منع نہ کرے تو مضایقہ نہیں واللہ اعلم
اور جملۂ منکرات مسجد سے جلد جلد کہنا مؤذنوں کا ہی اذان کو اور دراز کرنی اوسکی بیچ مد کلمات اذان کے
اور پھر جانا اونکا قبلہ سے ساتھ تمام بدن کے وقت کہنے حی علی الصلوة اور حی علی الفلاح کے
حالانکہ منع فقط پھیرنا مونہہ ہی کا تھی اور اسیطرح منکرات سے ہی کہنا اذان فجر کا پہلے صبح سے کہ آتے
نماز ور روزے خراب ہوتے ہیں عوام کے کہ جو وقت پہچانتے نہیں اور یہہ چیزیں سب مکروہات
سے ہیں اور جملہ مکروہات مسجد سے ہی پہننا خطیب کا ہی لباس سیاہ کو کہ ریشم اوسمیں غالب ہو اور باندہنا
خطیب کا تلوار سنہری کو یعنے مسکی کو ہی یا نقرہ وغیرہ سونیکا ہو کہ پہننا انکا حرام ہی اور منع کرنا واجب
اور پہننا سیاہ بغیر ریشم کا ہو تو حرام و مکروہ نہیں ہی ولیکن ترک کرنا اسکا اولی ہی حدیث میں آیا ہی کہ دوست
ترین کپڑوں کا خدا تعالی کے نزدیک سفید ہی اور جیسے کہ سیاہ کپڑوں کو مکروہ اور بدعت کہا ہی مراد
اوسکی یہ ہی کہ صحابہ کے وقت میں معمول نہتا اسکا پہننا اور ہر بدعت حرام نہیں ہی بلکہ حرام وہ بدعت
ہے کہ سنت کو تغیر کرے اور جملۂ منکرات مسجد سے کلام واعظوں کا ہی یعنی جو کہ قصہ اور حدیثیں جہوٹی بنا کر
بیان کریں اور جو قصہ خوان کہ جہوٹ کہے فاسق ہی اور منع کرنا اوسکو واجب اور اسیطرح جو واعظ
کہ بدعتی اور سستی کرنے والا ہو امور دین میں اور اگر کلام اونکا اشعار اور بدعت ہو تو حاضر ہونا اوسکی
مجلس میں جائز نہیں مگر بقصد منع کرنیکے جائز ہی کہا ہی علماء نے کہ بہت نقصان کی خبر صحبت عالم فاسق
اور صوفی جاہل اور واعظ کسی کو ہوا لگی ہی اور چاہیے کہ کلام واعظ کا صحیح بیان کرے امید عفو کے
سو کرسب دلیر کرے لوگوں کا ہی بلکہ امید اور خوف دونوں بیان کرے جیسا کہ طریق کلام محمد کا ہی
بلکہ خوف اور شدید بہ نافع ہی اور بہ نسبت مرتب خوف اور امید کا یہ ہی کہ امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی
نے فرمایا کہ اگر روز قیامت کے ندا کریں کہ تمام لوگ دوزخ میں داخل ہوں مگر ایک شخص تو امید رکھتا
ہوں کہ وہ ایک میں ہوؤں اور اگر کہیں کہ سب لوگ بہشت میں داخل ہوں مگر ایک تو ڈرتا ہوں کہیں

کہ وہ ایک مین ہوؤن اور جملہ منکرات مسجد سے ہی خلقہ باندہ نا روز جمعہ کے واسطے بیچنے دواؤن
اور کہانون اور تعویذون کے اور اِسے قبیل سے ہی وہ چیز کہ اوسمین فریب دینا اور جہوٹ بولنا ہی
جیسیکہ عادت طبیبون غیر حاذق اور فریب اہل تعویذات کے ہین حرام ہین مسجد مین اور غیر مسجد مین
اور منع کرنا انکا واجب ہی اور جو کچہہ کہ اس جنس کا نہین ہی مانند بیچنے دواؤن کے بغیر فریب کے
اور بیچنے کتابون اور کہانون کے حرام نہین ہی اگر لوگون پر جگہہ تنگ نکرین اور نماز مین تشویش نہین
دیلیکن اولی یہہ ہی کہ نکرین یہہ ہی اور شرط اسکے مباح ہونیکی یہہ ہی کہ کبہی ہو اور اگر مسجد کو دوکان ٹہراوین
تو حرام ہی بہت سی چیزین ہین کہ تہوڑا اسا انکا مباح ہی اور اگر بہت ہو تو حرام ہوجاتا ہی جیسیکہ گناہ
صغیرہ کہ اگر ہمیشہ کرین تو کبیرہ ہوجاتے ہین یہہ کلام حجۃ الاسلام امام غزالی رح کا ہی اور فقہ حنفیہ مین
یون لکہا ہی کہ بیچنا اور مول لینا اور کہانا کہانا اور سونا مسجد مین غیر معتکف کو جائز نہین ہی اور جملہ
منکرات مسجد سے داخل ہونا دیوانون اور لڑکون کا ہی مسجد مین **ف** بوجہنا بانو کا بیچ مٹی کے کہ بچہی ہو
مسجد مین اور بوجہنا بانون کا بوریون سے نہین درست اور مسجد مین بیٹہہ کر کچہہ لکہنا باجرت یا اور بیہ
کرنا اور لڑکونکو پڑہانا بہی باجرت لیکر مکروہ ہی اور احتساب کیا جاوے اوسپر کہ نفل پڑہے عیدگاہ میں
اور احتساب کیا جاوے اوسپر کہ نماز جنازہ پڑہے مسجد مین اسلیے کہ یہہ مکروہ ہی اور سوال کرنا
مسجد مین نہین درست ہی اور بہت گناہ ہی اور مکروہ ہی دینا مسجد کے سوال کرنیوالونکو اور بعضون نے
لکہا ہی کہ اگر سائل لوگونکی گردنون پر سے پہلانگ کر نہ جاوے اور نمازیونکے آگے سے نہ گذرے
تو مکروہ نہین ہی دینا اوسکا اور مسجد مین نکالنا ریح کا اور تہوکنا اور وضو کرنا اور پکار کر بولنا بہت برا ہی
اور مکروہ ہی راہ مقرر کرنی مسجد مین مگر ساتہہ عذر کے اور مکروہ ہی کلام دنیا کا کرنا بلا ضرورت مسجد مین
کتاب اشباہ والنظائر مین لکہا ہی کہ کلام مباح کرنا مسجد مین ایسا عملونکو کہوتا ہی جیسی آگ لکڑیونکو
جلاتی ہی بلکہ چاہیے کہ چپکا متوجہ اللہ کیطرف رہے اور مکروہ ہی چڑہنا مسجد کی چہت پر مگر گرمی کے لیے
جائز ہی اور اسلیے جبکہ گرمی بہت ہو تو مکروہ ہی یہہ کہ نماز پڑہین جماعت سے چہت کے اوپر مگر جبکہ تنگ ہو
مسجد تو نہین مکروہ ہی چڑہنا اوسکی چہت پر اور احتساب کیا جاوے اوسپر کہ لوگونکی گردنون پر سے
پہلانگ کر جاوے اور مکروہ ہی بیٹہنا مسجد مین مصیبت کے لیے تین دن تک یا کم اسے اور غیر
مسجد مین اجازت ہی مردونکے لیے تین دن تک اور ترک کرنا اسکا اولی ہی یہہ مسائل نصاب الاحتساب
مین ہین اور اسیطرح کتاب اشباہ والنظائر مین بہی لکہا ہی کہ مسجد مین تعزیت کے لیے بیٹہنا مکروہ ہی
بس یہہ جو یہان رسم ہی کہ جس کا کوئی مرگیا تو مسجد مین دوڑ آگیا بیہولی کرنیکے لیے یہہ بات خلاف شرع ہی

اسلیے کہ مسجد میں طلب بیعت کے لیے حلقہ بیٹھنا مکروہ ہوا تو کیا حال ہوگا اوسکا کہ وہاں بیٹھ کر سپارے
بیچے ہوتے ہیں اور فاسق فاجروں بلکہ مسجد وکی ہی تعظیم کے لیے آٹھ گھڑی ہوتے ہیں اور دو سپارے
پڑھنے کے کلام وسپارے کو بیچے جاتے ہیں بعید حالت پڑھنے کلام اللہ کے کلام دعا کو یا مسجد میں
مکروہ ہی حد جانیکہ کلام اللہ پیسے کے پڑھتے ہیں اور سوالیے اسکے سب سی خرابی کی باتیں ہوتی ہیں چنانچہ
بصالت حساب میں کوئی تشنیع جس ایسی مجلس بدعت کی کراہت کی باتیں ہیں جسکا علم رکھا ہی
لوگوں سے کہ یہ مجلس ثواب کی ہی سبحان اللہ مجلس کریں ایسے نام و نمود کے لیے اور وہاں بیٹھکر
ریک طرح طرح کے گناہوں کے ہوں اور بہتر موضوع ہوں ثواب عظیم کے ورد عورتوں تحریص کرکے گناہیں
اور کہتے کناہیں بہر حال اتباع سنت ہر چیز میں بہتر ہی کہ فرمایا ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
کہ جسنے میری سنت کو دوست رکھا اوسنے مجھکو دوست رکھا اور جسنے مجھکو دوست رکھا وہ میرے ساتھ
ہوگا جنت میں پس ای بھائیو ایسی سعادت حاصل کرنیکی تلاش کرو اور راستے دلکی باتیں نکال ہوائی
تھوڑا لکھا اور دعا واما کرا اتباع سنت صلی اللہ علیہ وسلم اور منکرات بازار کے ازانجملہ جھوٹ
بولنا ہی معاملات میں اور چھپانا عیب وس چیز کا ہی کہ بیچی جاتی ہی اور جسکو معلوم ہو کہ خریدنے والا
دروغ گو ہی تو لازم ہی کہ سمجھنے والے کو آگاہ کردے والا ایسی خیانت میں شریک ہوگا اور جو کوئی
کہ مسلمان کے مال ضائع ہونیکو روا رکھے تو وہ گنہگار ہی اور ایسے ہی بعادت کریگا اور پیمانہ کا اور
ترازو کا منکرات سے ہی اگر آپ احتساب نکر سکے تو حاکم کو خبر کردے اگر قدرت رکھتا ہو اور جملہ منکرات سے
بیچنا باجوں کا ہی قسم ڈھولک اور طنبورہ اور مانند اسکے سے اور بیچنا شکلوں حیوانات کا لیے کھلونے کا
لیا اور گئے وغیرہ کے روز عید کے اور اسیطرح بیچنا سونے چاندی کے باسنوں کا اور بیچنا ایسی کپڑے کا
اگر معلوم ہو کہ مرد کے لیے سیتے ہیں اور اسیطرح بیچنا اترائے کپڑے کا کہ اوسکو دھو دھلا کر آراستہ کیا ہو
درخت دینے کے لیے اور مانند اسکے کے اور باقی چیزونکو اسپر قیاس کرلیں اور منکرات راہوں کے ازانجملہ
یہ ہی کہ شارع عام میں دکان بنا دیں اور یہ درخت لگا دیں کسیکے مکان کے متصل اور راہ پر جو کچھ کرکے راہ کو
تنگ کرے اور راہ چلنے والونکو ضرر پہنچا دے وہ منکر ہی اور اسیطرح باندھنا جانوروں کا راہ پر کہ تنگی
راہ اور راہ چلنے لوگوں کا موجب ہی اور اگر بقدر ضرورت کے ہو تو جائز ہی کہ ہر شخص اسکا محتاج ہی حاصل یہ کہ
قاعدہ کلیہ اس میں یہ ہی کہ جس چیز میں ضرر اور ایذا لوگوں کی ہی کرنا اسکا شارع عام میں منکر ہی اور منع کرنا اسے
واجب اور شارع عام وہ راہ ہی کہ مخصوص ساتھ کسیکے نہو اور اگر کوئی شخص گھر اسکے کہ راہ پر بہاتی اور ایذا
دیتا ہی لوگونکو تو منع کرنا اوسکا واجب ہی اور منکرات حماموں کے ازانجملہ یہ ہی کہ حمام کے دروازے

صورتین جیوانوں کی کہُدی ہون اور اگر کاڑہ ہو تو بگاڑ دے اور بگاڑنے مین بگاڑنا صورتوں کے سر کا کافی
اور تصویریں درختوں وغیرہ کی ممنوع نہیں آور جملہ منکرات سے کہولنا ستر کا ہی اور دیکہنا اوسکا اور جملہ منکرات
سے ہی اوسمین سے بڑ جانا اور حمامی کو اپنے پر لٹا لینا واسطے دبوانے اعضا اور رانوں کے کہ یہ مکروہ ہی
اگرچہ کوئی چیز حائل ہو اور اگر خوف شہوت کا ہو تو حرام ہی اور یہہ جو بعضی جا پر رسم ہی کہ حمامی تہمت کے اندر
ہاتہہ ڈالکے چڈے اور کوسلے وغیرہ ملتا ہی یہہ بہت ہی برا ہی اسلیے کہ جن اعضا کو دیکہنا حرام ہی لوگوں کا ہاتہہ
لگانا بہی حرام ہی آور جملہ منکرات سے دہونا ہاتہہ اور ازار اور باسنول نجس کا ہی اوس حوض مین کہ پانی اوسکا
تہوڑا ہو اگر مالکی نہوکہ اونکے مذہب مین جائز ہی اور اگر حنفی اور مالکی مل جمع ہون تو احتساب نہ کرے
اور جملہ منکرات سے جمع ہونا پانی اور صابون اور مانند انکے کا ہی کہ سبب پانوں کے پہسلنے کا ہو آور منکرات
ضیافت از انجملہ فرش ریشم کے اور استعمال سونے چاندی کے باسنوں کا ہی آور از انجملہ بجانا جونکا اور جمع
ہونا عورتوں گانے والیونکا ہی خصوصا وقت خوف شہوت کے آور از انجملہ جمع ہونا ہی عورتوں کا کوٹھوں پر
واسطے دیکہنے مردوں کے کہ یہہ سب حرام ہین اور جو کہ ان چیزوں کو تغیر نکر سکے تو چاہیے کہ وہان جاوے ہی نہیں
اور اگر فرش بچہا ہو تو منکر نہیں کیا ئمال ہوتا ہی اور اشد منکرات طعام حرام اور زمین اور فرش غصب کے ہیں
اور حاضر ہونا ظالم کی مجلس مین آور از انجملہ حاضر ہونا بدعتی کا ہی کہ کلام کرے ساتہہ بدعت کے اور حاضر ہونا
اسکا ہی کہ فحش بکے آور از انجملہ اسراف کرنا طعام مین اور مکان مین اور فرش مین اور مانند انکے مین
جان کہ مال مین دو چیزین ہین ضائع کرنا اور اسراف کرنا ضائع کرنا تو تلف کرنا مال کا ہی بغیر فائدہ معتد بہ کے
مانند جلانے کپڑوں ریشمی کے بغیر ضرورت کے اور پہاڑ ڈالنے انکے اور پہینکدینے مال کے اور
اسیکے حکم مین ہی صرف کرنا مال کا عورتوں نوحہ کرنے والیوں پر اور گویوں پر اسلیے کہ ان چیزوں مین
فائدہ ہی لیکن چونکہ وہ فائدہ حرام ہی تو گویا فائدہ ہی نہین اور اسراف کبہی ضائع کرنے کو بہی کہتے ہین
اور کبہی مال کے صرف کرنیکو مباحات مین ساتہہ مبالغہ اور زیادتی کے مثلا ایک شخص عیال رکہتا ہی اور
اور اوسکے پاس سو دینار ہین اور وہ اون سبکو مہمانی مین خرچ کر ڈالے تو وہ مسرف ہے فرمایا
اللہ تعالے نے وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُومًا مَّحْسُورًا اور نہ فراخ کرو ہاتہہ کو کل فراخ
کرنا یعنے خرچ کرنے مین پس بیٹہی گا تو ملامت کیا گیا محتاج یہہ آیت ایک شخص کے حق مین نازل ہوئی ہی کہ مدینہ
مین تہا اور تمام مال بانٹ دیا تہا کہ کچہہ عیال کے لیے بہی نرکہا تہا اور قرآن مین ہی إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوا
إِخْوَانَ الشَّيَاطِينِ اور یہہ بہی فرمایا ہی وَالَّذِينَ إِذَا أَنفَقُوا لَمْ يُسْرِفُوا وَلَمْ يَقْتُرُوا اور اگر کوئی شخص
تنہا ہو اور توکل درست ہو تو جائز ہی کہ تمام مال تصدق کرے لیکن عیال دار کو یہہ جائز نہیں اور

توچاہیے کہ اوٹہا دے اس ضرر کو اور ترک نہ کرے **مسئلہ** بیچ واجب ہونے اوٹہانے مال کبھی مسلمانکے
راہ مین سے اختلاف ہی لکہا ہی علمانے کہ حق یہہ ہی کہ تفصیل ہی اسمین کہ اگر پڑی ہوئی چیز ایسی
جگہہ مین ہو کہ اگر نہ اوٹہاوے تو ضائع نہین ہوگی جیسیکہ ایسی مسجد مین ہو کہ مقرر ہین آنیوالے اوسکے
اور سب امین اور دیندار ہین تو واجب نہین ہی اوٹہانا اوسکا اور اگر ضائع ہونیکی جگہہ مین ہو پس اگر
اوسکے اوٹہانے مین رنج و مشقت بہت ہو یا چارپایہ ہو کہ محتاج گہانس دانہ اور طویلہ کا ہو تو بہی لازم
نہین ہی لینا اوسکا اور اگر مانند سونے اور کپڑے کے ہو کہ اوسمین سوائے تعریف کے مشقت نہو تو چاہئے
کہ اوٹہا لیوے کہ اوٹہانا اسقدر شفقت کا بیچ حقوق مسلمانی کے آسان ہی اور اگر نہ اوٹہاوے
تو بہی جائز ہی بلاحظہ اسکے کہ لازم کرنا شفقت کا اور اوٹہانا محنت کا واسطے حق دوسرے کی واجب نہین ہی مانند
سفر کرنیکے طرف شہر دور کے واسطے ادای گواہی کے اور حاصل یہہ کہ ایک مرتبہ وہ ہی کہ اوس مین
کمال شدت اور محنت ہی پس اسصورت مین اوٹہانا اسکا لازم نہین ہی اور ایک مرتبہ اور ہی کہ محنت
اس مین نہایت کم ہی پس اس صورت مین اوٹہانا اوسکا لازم ہی اور اور مراتب متوسط مین اور امر
اسجگہہ سپرد کیا گیا ساتہہ عقل اور فتوے قلب کے ہی جس چیز مین کہ سلامتی اپنے دین کی پاوے
وہ کرے اور چاہیے کہ ملحوظ رضای حق ہو نہ خواہش نفس **ف** اس مال کو شرع مین لقطہ
کہتے ہین کہ راہ مین سے پڑا ہوا پاوے اور مالک اوسکا معلوم نہو اور تعریف اوسکو کہتے ہین کہ مشہور
کرداوے یعنی کہتا رہے اوسجگہہ کہ جہان وہ چیز پائی ہی اور مجمعون مین کہ کسیکی چیز مینے پائی ہی
پس ایسے مال کے اوٹہانے مین تعریف لازم ہی اور تعریف اتنی مدت تک کرے کہ جانے
کہ نہین طلب کرینگا اوسکو مالک اوسکا بعد اسکے اور جو چیز نہ رہ سکے اوسکو تعریف کرے یہانتک
کہ خوف ہو اوسکے خراب ہوجانیکا اور حکم اوسکا یہہ ہی کہ اگر مالک ملجاوے تو دیدی اوسکو
والا بعد تعریف کرنیکے مدت معلومہ تک اپنے خرچ مین لاوے اگر فقیر ہی اور اگر غنی ہی تو تصدق
کردے پھر جب مالک آویگا اگر وہ چاہے اجازت دی ثواب ہوگا اوسکو اور چاہے ضمان لے
اوٹہانے والے سے یا فقیر سے اور باقی تفصیل اسکے فقہ کی کتابون مین دیکہنی چاہیے **مسئلہ**
اگر ایک شخص چاہے کہ ہاتہہ اپنا آپ کاٹ ڈالے تو منع کرنا اوسے واجب ہی اگرچہ اوسکے منع کرنے مین
خوف اوسکے قتل کا ہو **سوال** اوسکو ہاتہہ کے کاٹنے سے منع کرتے ستے قتل اوسکا کیونکر جائز
رکہینگے **جواب** غرض ہماری حفاظت اوسکے نفس اور ہاتہہ کی نہین ہی بلکہ غرض ہماری منع کرنا
منکر سے ہی پس اگر اوسمین مارا جاوے تو ضرر نہین اسلیے کہ غرض ہماری دفع کرنا منکر کا ہی نہ قتل اسکا

نہ کرے نہ لے اور احتیاج بھی متفاوت ہی اور مدار امر کا اوپر قصد اور ملاحظہ صاحب مال کے ہی
کہ اسنے معنی احتیاج کے اسمین تصور کیے ہین اور جسکو کہ بسبب نسب کے دے اگر واقع مین وہ
نسب نہ رکہے تو لینا مال کا اوسکو حرام ہی اور اگر بسبب علم کے دے اگر اس مقدار علم کہ اوس
شخص نے خیال کیا ہی ہو تو بہ لے اور اگر بسبب صلاح کے دے اگر واقع مین وہ ایسا فاسق کہ ایسا ہو
کہ اگر دینے والا اسپر مطلع ہو تو نہ دے تو بہی نہ لے اور ایسے آدمی کم ہین کہ اگر باطن انکا کہولیں تو میل
دل ساتہ اوسکے اپنے حال پر باقی رہے ولیکن جمیل مطلق اور رحیم برحق نے ساتہ لطف اور پردہ پوشی
اپنے کے قبیح کو ساتہ جمیل کے چہپا دیا ہی اور اگلے بزرگ اگر کسیکو وکیل کرتے تہے تو لوگوں سے چہپاتے
تا نہ جانین کہ وکیل انکا ہی اور ساتہ ملاحظہ صلاح اور تقوی انکے جرأت نکرین اور تقوی ایک امر خفی
بخلاف علم اور نسب اور فقر کے پس بہتر لینے سے نسبت اسکے اولی ہو دوسری قسم یہ کہ مقصود مال کے
دینے سے کوئی غرض معین ہو مانند فقیر کے کہ ہدیہ بہیجتا ہی غنی کو بسبب طمع کرنیکے عوض پر اور یہہ
بیچ حکم بیع کے ہی اسلیے کہ ہبہ بعوض بیچ حکم بیع کے ہوتا ہی اور حکم اسکا فقہ مین ظاہر ہی اور حلال ہونا اسکا
مشروط ساتہ وفا کرنے عوض کے قسم تیسری یہہ کہ مراد مدد کرنے ساتہ فعل معین کے ہو جیسا کہ کوئی حاجت
رکہتا ہی بادشاہ سے اور وہ ہدیہ دیتا ہی وکیل کو اور اوسکے دربان کو اور اوسکو کہ آگے اوسکے
کچہہ قدر رکہتا ہی اور نظر یہان اس فعل پر کرنی چاہیے کہ جو مقصود ہی اگر فعل حرام ہی مانند مدد
کرنیکے ظلم پر اور سعی کرنیکے اوپر جائزہ حرام کے تو لینا اسکا حرام ہی اور اگر فعل واجب ہی مانند دفع
کرنے ظلم معین کے اور ادا کرنے گواہی معینہ کے تو یہہ رشوت ہی کہ شک نہین ہی بیچ حرام
ہونے اسکے اور اگر فعل مباح ہو نہ واجب اور نہ حرام تو یہان دیکہا چاہیے کہ اگر اس فعل مین محنت
اور مشقت ہی کہ اسقدر مال اسقدر فعل پر اجرت مین لیا کرتے ہین مانند وکالت کسی جہگڑے کے
اور کہنے قصہ طویل کی آگے بادشاہ کے اور مانند اسکیکے تو جائز ہی لینا مال کا اور یہہ
بیچ حکم اجرت کے ہی اور اگر کچہہ محنت نہین ہی مانند کہنے ایک کلمہ کے اور مانند اسکیکے کہ اسے
سبب جاہ کے قبول کرلیں گے تو یہہ بہی حرام ہی اور اسیکے حکم مین ہی لینا طبیب کا عوض کو اوپر
ایک کلمہ کے بیچ تعین مرض کے یا بتا دینے دوا کے اسلیے کہ اسقدر عمل کچہہ قیمت نہین رکہتا ہی مانند دانہ
رائی کے پس جائز نہوگا لینا عوض کا اسپر حال آنکہ علم اسکا اوسنے مفت نہین ہوا ہی لیکن البتہ بعضے عمل
ایسے ہین کہ اگرچہ ہین تہوڑے لیکن سبب زیادتی قیمت کے ہین مانند نکال دینے کجی تلوار کے اور چہیٹا دینے موتی کے
یا اوسکے آب دیدہ میں کے اگرچہ عمل ہوتا ہی تہوڑی سی دیر میں لیکن بیچ حکم مشک کے ہوتا ہی اگر اسپر اجرت لے تو مضایقہ نہین

قسم چوتھی یہہ کہ مقصود مال کے دینے سے دفع اذیت حاصل کرنی اور ہٹانا ظلم کا ہو اور
کوئی غرض عوض اسکے اصلا ملحوظ نہو یہہ رشوت نہیں کہ منع ہی اور حدیثوں اور اقوال صحابہ میں
تفصیل اسکی واقع ہی لیکن پانچویں کہ مطلوب محبت ہو لیکن یہہ نسبت ذات اسکے بلکہ نسبت وسیلہ
ہونیکے ساتھہ پہنچنے آرزو کے مانند حاصل کرنے جاہ اور جاہ کے اور اگر یہہ جاہ بسبب علم کے
یا نسب کے ہو تو امر اسمیں بابت ضعف ہی لیکن لینا اسکا مکروہ ہی متبار ساتھہ رشوت کے
اگرچہ ظاہر میں ہدیہ ہی اور اگر جاہ اسکی ساتھہ متولی ہونے اور قاضی ہونے اور حاکم ہونے
اور عمر اسکے اعمال سلطانیہ سے ہی کہ اگر یہہ ہدیہ ہوتا تو یہہ جاہ حاصل نہوتا یہہ اگرچہ صورت میں
ہدیہ ہی لیکن بحسب معنی کے رشوت ہی اسلیے کہ اگرچہ سابق غرض معین بحسب شخص کے نہیں ہی
لیکن جنس غرض کی تعین ہی اسلیے کہ معلوم ہی کہ غرض طلب کرنے ولایت کسے کیا جوہی اور
واسطے کسکے ہی پس نتیجہ معنی غرض معین کے نہی اور اعانت ہی اسپر کہ کراہت اسکی شدیدہ اور
قریب ہی رشوت کے حرام ہونے میں اور اختلاف ہی بیچ حرمت اسکے اور تم رسید اسمیں
واقع ہی والسلام علی من اتبع الہدی وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین فالحمد للہ
اولا وآخرا وظاہرا وباطنا کہ ترجمہ آداب الصالحین کا جسے ہادی الناظرین نام ہوا اس
مرحوم یحمداں سے حتی الامکان اسکے سہل و واضح کرنے میں قصور نہیں کیا ہی لیکن جو کہ
بعضے مطالب ایسے نہایت دقیق ہے اگر اسکے سمجھنے سے فہم عوام کے قاصر ہیں تو مقام
مجبوری ہی لیکن کتاب آداب الصالحین کتاب عجیب ہی کہ ہر طرح کے مضامین ہدایت آمیز
اسمیں موجود ہیں اور اس عاجز نے جو اسکے ترجمہ میں فائدے اور ثواب لئے ہیں اس میں امید
ہواہی اللہ تعالی اسکو قبول فرمادے اور ہمکو توفیق دے اسپر عمل کرنیکی سالکان راہ خدا کو
چاہیے کہ اسکو اکثر مطالعہ میں رکہا کریں کہ واسطے آراستگی اور تصفیہ ظاہر و باطن کے اکسیر
اعظم ہی اور بندہ بہرحال عاجز ہی اگر محشی اسمیں کہیں خطا ہوگئی ہو اور کوئی صاحب مطلع
ہوں اوسپر تو اصلاح فرماویں کہ مقصود اظہار حق ہی جسکے سبب سے بہتری ہی اور اس
مسکین سے لواسکے سیلئے دعائے خیر کریں اور اس کتاب آداب الصالحین میں ایک بات بیانی
لائق ہی اور کیوں نہو کہ مصنف اسکے حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی ہیں بزرگ ہیں انکی
فضائل و کمالات میں لوگوں نے جزء کے جزء لکھے ہیں احوال مختصر انکا آپکے مقبرہ میں ایک
لوح پر لکہا ہوا ہی وہ یہہ ہی کہ مجمل احوال کرامت مآل اس بندہ آپ کے وقت صاحب العصر

والمجد عبد الحق رحمہ اللہ رحمۃً واسعۃً کا بہی کہ اُنہون نے ابتدائی سن شعور سے طالب حق مین اور طلب علم مین کربا ندہی اور قریب سن بلوغ کے اکثر علوم دینیہ تحصیل کیے اور بائیس ٢٢ برس کی عمر مین سب علوم سے فارغ ہوئے اور کلام مجید یاد کر کر مسند فائدہ رسانی پر بیٹھے اور عمر جوانی ہی مین حاذبہ الٰہی پہنچا ایکبارگی دل بار و دیار اجاٹ کر متوجہ حرمین محترمین کے ہوئے ایک مدت مدید اُن مقامات شریفہ مین اقامت اختیار کی اور قطبون اور اولیاے کبار سے صحبتین رکہہ کر کمالات حاصل کیے اور اجازت ارشاد طالبونکی پائی اور علاوہ اُسکے تحصیل مین حدیث کا کر کر ساتہہ برکتون بہت کے وطن مالوف کی طرف مراجعت فرمائی اور مدت باون ٥٢ سال تک جمعیت ظاہر و باطن کے قرار پکڑا اور فرزندون اور طالبونکو کامل کیا اور سارے پہیلانے علوم کے خصوصًا علم شریف حدیث کے مشغول ہو کر اسطرح کہ بیچ دیار عجم کے کسیکو علماے متقدمین اور متاخرین سے میسر نہین ہوا ممتاز و مستثنیٰ ہوگئے اور بیچ فنون علمیہ کے خصوصًا حدیث کی کتابین معتبر تصنیف کین چنانچہ علما نے اونکو قبول کر کر دستور العمل اپنا کیا اور اہل دانش خواص و عوام جان سے خریداری کرتے ہین اُنکی اور نوبت اُس فیاض والا کی تصانیف چہوٹی و بڑی کی سو جلدون کو اور بحسب شمار سطرون کے پانچ لاکہہ کو پہنچی ہی اور بیچ محرم ٩٥٨ھ نوسو اٹہاون کے پیدایش آپکی ہوئی اور ١٠٥٢ھ ایکہزار باون مین وفات پائی تاریخ ولادت کی شیخ اولیائی اور تاریخ رحلت کی فخر العالم ہی تمام ہوا مضمون لوح مذکور کا اور یہ ترجمہ ذکر کیا گیا بیچ عہد ہمایون مہد سلطان بن سلطان کابرًا عن کابرٍ حضرت ابو الظفر سراج الدین محمد بہادر شاہ بادشاہ ثانی کے تالیف کیا گیا اللّٰہم اید الاسلام بتقویۃ سلطنتہ و وفقہ لمرضاتہ واختم جمیع اموره علی الخیر والسعادۃ اللّٰہم انصر من نصر دین محمد واخذل من خذل دین محمد یا الٰہی جو کچہ مجہسے چوک و خطا اسمین ہوئی ہو تو معاف فرمانا اور میرے سب گناہ بخش دے اور خاتمہ میرا بخیر ہو اور حشر مجہہ ہیچکاره کا زمرۂ صلحا مین کرنا اور یا اللہ میرے ماں باپکو اور سب مسلمانون کو بخش دے اور رحم فرما ہمپر

## مناجات

الٰہی مین ہون بندہ بس گنہگار — کہ بہاگا در سے تیرے دنہین سو بار
الٰہی نفس و شیطان نے ستایا — نچانا تہا جہان رستا تہا پایا
الٰہی تو شہنشاہ جہان ہی — الٰہی دوسرا تجہسا کہان ہی
الٰہی در بدر بہٹکا پہرا مین — نہ آسودہ ہوا ہرگز ذرا مین
الٰہی ہر طرف سے پہر پہرا کر — پڑا اب تیرے دروازے پہ آکر
نہین قادر الٰہی کوئی تجہسا — نہین عاجز الٰہی کوئی مجہسا

# صحتنامہ دلی الناظرین ترجمہ آداب الصالحین

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | | | | | | | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۳ | کرتی کی | کرتی | | | | | | | | | ۱۲۰ | ۱۸ | یودیتو | سودیتو |
| ۴ | ۵ | خطا ب | خطاب | ۲۱ | ۱۵ | وطی کی | وطنی کی ہو | ۹۴ | ۱ | کہو | + | ۱۲۲ | ۱۹ | دین | دین پر |
| ۷ | ۱۲ | بی کہ | بی | ۲۹ | ۴ | رو ئی | روئی | ۹۶ | ۵ | جامیں | جائین | 〃 | ۲۵ | بیت | سبب |
| ۸ | ۱۳ | مہانوںکو | مہمانکو | 〃 | ۱۱ | دوخ | دوزخ | 〃 | ۲۵ | گہرلی | گہرکی | ۱۲۸ | ۱ | کرتی | کرنی |
| 〃 | ۱۱ | لرکی | لڑکی | 〃 | ۱۴ | لورنراقہ | اورنرتہ | ۹۷ | ۱ | نوشہ | نوشتہ | ۱۲۹ | ۳ | کرسکا | کرناسکا |
| 〃 | ۱۹ | لی | کی | ۳۲ | ۲ | راد | مراد | ۱۰۰ | ۱۲ | افساد | فساد | 〃 | ۱۶ | سی و | سی لو |
| ۱۴ | ۱۴ | کہدا | کہا | 〃 | ۱۹ | زاہد | زہد | 〃 | ۱۶ | پہر | پر | 〃 | ۲۳ | سمیت | حمیت |
| ۱۴ | ۲۳ | وجرتےلکہ | ملکہ دیوںکا | ۳۴ | ۴ | شنہحر | منہ محرت | ۱۰۱ | ۴ | تہوڑی | تہوڑے روزن | ۱۳۰ | ۱۵ | ادسکے | اوراوسکے |
| ۱۵ | ۴ | تکسین | تجسس | ۳۴ | ۲۵ | [illegible] | لاالباب | ۱۰۲ | ۲ | کیا | کہا | ۱۳۲ | ۱۱ | اور ایک ضرر تو | یعنے ایک ضرر تو |
| ۱۷ | ۱۰ | ست | بہت | ۴۳ | ۸ | ہبو | ہوا | ۱۰۳ | ۱۴ | ختیار | اختیار | 〃 | ۱۲ | ولی | تولی |
| ۱۸ | ۱۳ | نکلی | نہ نکلے | 〃 | ۱۲ | لرتا | کرتا | 〃 | ۱۶ | لنفتہم | لیفتنہم | ۱۳۳ | ۴ | لی | ہوئی |
| ۱۹ | ۱ | ہیمن | مین | 〃 | ۲۰ | [illegible] | حدیث | ۱۰۴ | ۱۳ | پاس | پاس گر | ۱۳۷ | ۲۳ | بڑا | برا |
| ۲۰ | ۱۴ | ہیں | مین کیا تہیکے | ۴۴ | ۱۱ | کذرانی لی | گذرانی گے | 〃 | 〃 | ادر | + | 〃 | ۲۵ | مخفوظ | محفوظ |
| 〃 | ۲۲ | جرجلہ | جرجیر | ۴۸ | ۲۲ | دل جوئی | دلجوئی ہو | ۱۰۵ | ۹ | ایکدن | ایکدم | ۱۳۸ | ۲۳ | دردرازے | دروازے |
| ۲۰ | ۸ | دود | ادولو | ۵۶ | ۷ | تو | تواور | 〃 | ۲۲ | جدل لر | جدل از | ۱۴۰ | ۱ | کی | کی لوگ |
| ۲۱ | ۸ | قصار | تقصار | ۶۱ | ۱۴ | محبت صاحب | صاحب محبت | 〃 | ۸ | رزقنا | زرقنا | 〃 | ۱۱ | رسای | رضای |
| 〃 | ۹ | ہیج | ہجا ہیچ | ۶۴ | ۸ | درقرات | اورقرات | 〃 | 〃 | اللہ | اللہ | ۱۴۱ | ۱۰ | تجہے | بجہے |
| 〃 | ۱۲ | کمازغب | نماز عشا | ۸۰ | ۱۳ | مغفرت | مغفرتین | ۱۰۷ | ۱ | کرتا | کرتا انکا | 〃 | ۱۱ | ابی | اپنی |
| 〃 | ۲۲ | ہوجہ | ہو جیو | ۸۳ | ۱۵ | کرنی | کری | 〃 | ۸ | تابلیت | قابلیت | ۱۴۶ | ۸ | امول لی | امول کی |
| ۲۲ | ۱۸ | اسی | اِسی | ۸۴ | ۱۵ | ہوتی ہو | ہوتے | 〃 | ۲۰ | دنیا | دنیا کا | ۱۴۸ | ۱۴ | نامہ لو | نامہ کو |
| 〃 | ۲۵ | دارا | دارائی | ۸۵ | ۱۳ | غایب ہین | غایبہ ہین | ۱۰۸ | ۲۴ | ہوبہو | ہوا ہو | ۱۴۹ | ۳ | چہوڑیعنی | چہوڑ یعنی کہو |
| 〃 | ۶ | درسی | درستی | ۸۸ | ۱ | مہربان لی | مہربان کی | ۱۱۰ | ۳ | لکہتا | رکہتا | 〃 | ۲۰ | بہی | یہی |
| 〃 | ۸ | ایداون | ایذاؤں | ۹۰ | ۴ | تعبدوا | لعبدوا | ۱۱۲ | ۲۵ | حدیثین | حدیث مین | ۱۵۲ | ۵ | احتساب | الاحتساب |
| ۲۶ | ۱۴ | رغیبہ | رغبیہ | ۹۳ | ۹ | مل | جل | ۱۱۷ | ۲ | لیک | ایک | ۱۵۷ | ۱۶ | سفینہ | ستفینہ |
| ۲۸ | ۳ | یعنی | + | 〃 | ۲۰ | ناالک | مالک | 〃 | ۷ | کی | نی | ۱۶۰ | ۴ | جہرادی | چہڑادی |
| 〃 | ۱۰ | ہین | ہی | 〃 | ۲۵ | نی | کی | ۱۱۹ | ۸ | اطلم | اظلم | 〃 | ۱۳ | ابنیا | انبیا |
| ۲۹ | ۳ | ہین | ہی | | | تمت | | | | | | 〃 | ۲۲ | ابرن | الرحمن |